ساتھہ اون علامات کی کہ بادشاہ نی بیان فرمائین اور یہ محمد موسوم ہوتا اسم مطابق مسمی ہووی اب اوسنی سرحد طفولیت سی گذر کر بمقام صبی انتقال کیا ہے
ارباب فراست اور اصحاب کیاست آثار سیادت اور انوار سعادت بشرہ ہمایون اوسکی سے مشاہدہ کرتی ہین اور بنا بر اوس موانست کی کہ مجکو اوسکی ساتھہ
واقع ہی ایسا جانتا ہون کہ عبد اللہ اب تک قید حیات مین ہی عبد المطلب نی بیان تک کلام پہونچایا کہ سیف ذو یزن نی کہا کہ صورت واقعہ یہودیون سی پوشیدہ
بہت رکہنا کیونکہ وہ جماعت اوسکی ساتھہ نہایت عداوت رکہتی ہے اور اپنی قوم سی ان باتون مین سی کچہ نکہنا اور اونکی حسد سی ڈرتی رہنا اور رجال اور
آگاہ ہو کہ جب محمد علیہ السلام مبعوث ہوگا تو قریش اوسکی ساتھہ مخاصمت کرینگی اور اوسکی رفع مین بہت فتنہ و فساد اوٹہاوینگی اور آنحضرت بحسب ضرورت
مکہ سی نکلکر قدم بادیہ ہجرت مین رکہینگی تا آنکہ اہل مدینہ اونکی متابعت مین آوینگی اور ہم دین ہین اوس سرزمین مین تمشیت قبول کریگی اوسوقت مین
اگر حیات مستعار پر اعتماد رکہتا تو لشکر ترتیب دیکر بہ یثرب پہنچتا اور انتظار قدوم میمنت لزوم کہینچتا اور نصرت دین حق مین کوشش کرتا اور تاخیر اس امر مین
اس سبب سی ہی کہ غالبا زمان دعوت خجستہ آغاز فرخندہ انجام اوسکا پاون فکر دو فرشتہ است برین بام لاجوردانہ دو کہ پیش آرزوی عاشقان کشید دیوار
اور بعد از بشارت صاحب دودمان طہارت اور اتمام وصیت محافظت اس بشارت کی تمامی اشخاص قریش کو کہ دس نفر تہی طلب کیا اور ہر ایک کو
بانعام دس غلام اور دس کنیز اور دس برد یمانی اور پانچ رطل طلا اور دس رطل نقرہ اور ایک ظرف پر عنبر اور سو اونٹ سرفراز کیا اور جتنا ان سبکو انعام
کیا تہا اوسکی برابر عبد المطلب کو دیا اور انسی التماس کیا کہ سال آیندہ دار الملک صنعا مین اگر تجدید عہد ملاقات کا اشتغال کرین سے پہر سبکو دوست
کام بجانب مکہ واجب الاحترام رخصت کیا اور قضای ایزدی سی اوسی سال مین مرغ روح اوس بادشاہ حمیدہ خصال کا شکارگاہ مین بدام صیاد
اجل گرفتار ہوا کہ تفصیل اس سانحہ حیرت افزا کی مناسب اس مقام کی نہین ہی اور بعضی کہتی ہین کہ عبد المطلب کو مرگ نی امان ندی کہ دوبارہ بملاقات
بادشاہ جاتی الا اسمین شک نہین کہ انکو سخنان سیف ذی یزن سی وثوق تعبیر خواب کا بیش از ولادت حضرت نبوی علیہ السلام دیکہا تہا زیادہ
ہوا اور چونکہ ان اوراق مین مترو بعد اخری منامات صادقہ سلک تحریر مین آوینگی ذکر شمہ حقیقت منام اور اوسکی اقسام کا شاید کہ نزدیک خردمند کی
صافی ضمیر چندان نامناسب نہ معلوم ہووی بلکہ واقفونکو وسیلہ زیادتی معرفت اور ناواقفین کو بمقتضای قول مشہور کہ علم شی بہتر از جہل اوست
موجب مزید مفاد ہو رای ارباب ہوشیاری اور بیداری پر مخفی نرہی کہ خواب عبارت ہی باز رہنی حواس ظاہرہ کی مشاہدہ محسوسات سی
بواسطہ میل کرنی روح حیوانی کی بسوی باطن پس اگر نفس اس حال مین کسی صورت کو ملاحظہ کرتا ہی تو اوسکو خواب کہتی ہین اور خواب بمعنی ثانی دو قسم
پر منقسم ہوتا ہی براست اور دروغ خواب راست وہ ہی کہ جب نفس بشری شغل سی فراغت پاوی بنا بر مناسبت اصلی کی ملا اعلی اور قدسیان
عالم بالا اور اتصال روحانیات بعضی صورتون پر کہ مبادی عالیہ مین منطبع ہین مطلع ہووین جو یہ قضیہ نزدیک فرقہ صوفیہ اور جمع حکما کی مقرر ہوا
کہ مجموع صور حوادث عالم کون و فساد نفوس فلکی مین مرتسم ہین چنانچہ خیال مین کہ عقب حس مشترک مقدم دماغ ہر بنی نوع انسان کی ہے اور جو کچہ

کہ اس حس مین حواس ظاہری سی پہنچتا ہی مخزون خیال ہو جاتا ہی اور سب صور اشیا اوسمین ارتسام پاتی ہین اور جب نفس ناطقہ قوی ہوتا ہی اور متخیلہ ضعیف
پس جو جواہر شریفہ عالیہ عالم نوم مین نفس پر قابض ہوتی ہین وہ اوسمین کچہہ تصرف نہین کر سکتا اور نہ بصورت دیگر قدرت انتقال رکہتا ہی بلکہ اوسیطرح
حافظہ کو تفویض کر دیتا ہی اور نایم بعد از بیداری اوس نفس کو کہ نفس فلکی سی نفس بشری پر انعکاس پایا ہی اپنی خیال مین موجود پاتا ہی یہہ خواب ہوتا ہی راست غیر محتاج
بہ تعبیر اور اگر متخیلہ بہی قوی ہووی اور اوس صورت مین کہ نفس فلکی سی نفس بشری پر انعکاس پایا ہو تصرف کری اور لباس مناسب اوسکو پہنا کر خیال کو سونپی یہہ خواب ہوتا ہے
راست محتاج بہ تعبیر ان مقدمات سی لازم آیا کہ خواب راست بہی دو قسم پر تقسیم پاوی جیسا کہ خواب مطلق منقسم ہی اور رای ارباب دانش پر پوشیدہ نہین کہ رویای صادقہ
مخصوص ہم تقلید ان قلادہ شریعت و ملل ہوتا ہی جب قوت متخیلہ قوی ہو اور نفس ضعیف متخیلہ نفس کو بنا بر رعایت قدیم خواب مین اپنی حرکات تشبیہ اور تمثیل
اور تالیف اور تفصیل سی مشغول کر کی مطالعہ عالم معقول سی اوسکو مانع آوی کیونکہ متخیلہ کا یہہ کام ہی کہ پیوستہ اشیا کو باہم تشبیہ دیوی اور اشیا منفصلہ کو باہمدگر
ملتئم کری کبہی ہووی کہ اجزای ملتئمہ کو جدا گردانی اور تصویر نفس اسوجہ پر خالی ہووی مصرع نہ تصور باطل نہ خیال محال اور کبہی ہو کہ کوئی خلط
اخلاط اربعہ مین سی بدن پر مستولی ہووی اور متخیلہ بمقام مناسب اوس خلط کی مختلف صورتین نفس کو دکہاوی مثلا جب خون بدن مین غلبہ پاوی اور اوسکے
تجاوزات کثیر ہمعاد سبو کی دو مانع ہون اور نفس ناطقہ نی بدستیاری متخیلہ بیداری مین کسی صورت کا ادراک کیا ہو وہ صورت عالم خواب مین حس
مشترک مین منطبع ہو تو خواب مین اشکال سرخ رنگ یا آتش ملاحظہ ہووی اور درصورت ازدیاد صفرا صور زرد اور زیادتی بلغم مین دریا و باران اور کثرت
سودا مین تیرگی و سیاہی اور صورتین مہیب دکہائی دیتی ہین پس فحوای ان سطور سی واضح ہو کہ رویای کاذبہ تین طرح پر ہوتا ہی یعنی ایک تو بسبب
ضعف نفس ناطقہ کہ قوت متخیلہ اوسمین تصرف کرتی ہی اور دوسری غلبہ اخلاط بدنی سی اور تیسری جو چند کہ اوقات بیداری مین ہوتی ہین بسبب فرط توجہ
طبع کی وہی امور یا یاد ک اختلاف دیکہتا ہی مصرع چو پیر دمبتلا میرد چو خیزد مبتلا خیزد + بہرحال منجملہ منامات صادقہ مستغنی التعبیر سی ایک خواب عبد المطلب کا
ہی کہ صورت واقعہ اوسکی یہہ ہی کہ ایکدن حجرہ مین مشاغل سی فارغ ہو کر یہہ سوتی تہے کہ قلم قضا نی انکی لوح خاطر پر ایک سطر عجیب لکہی اور مرات ضمیر انکا ساتہہ
ایک صورت بدیع کی نقش پذیر ہوا یہہ بادل عدیم ایک کاہنہ پاس گئی کہ فن تعبیر مین عدیم المثال روزگار تہی کاہنہ آثار خوف و رعب انکی بشرہ پر مشاہدہ کر کے
پریشان حال ہوئی عبد المطلب نے کہا مینے ایک خواب دیکہا ہی کہ اوسکی مہابت سی پریشان خاطر ہون اور مینے اسطرح پر دیکہا ہی کہ ایک زنجیر سفید میری صلب سے
ظاہر ہوی اور اوسکی چار طرف مین ایک جانب اوسمین سی ثریا سی پیوستہ اور ایکطرف تحت الثری اور ایک سرا اوسکا ملحق بمشرق اور سر دیگر ملتصق بمغرب ہی اوسمین بچشم تعجب اوسکو
دیکہتا ہون کہ ناگاہ وہ زنجیر ایک درخت سبز و خرم ہو گیا کہ مشتمل تہا جمیع اثمار پر کہ عالم نباتات مین ہوتی ہین اوسمین موجود ہین اور دو پیر روشن ضمیر
فیض لقا با صفا اوس درخت کی نیچی کہڑی ہین اور مینی اون دونون سی نام و نشان اونکا پوچہا ایک نی کہا میرا نام نوح ہی اور دوسری نی فرمایا کہ میرا اسم ابراہیم خلیل ہے
پہر مجہکو کہا ای عبد المطلب یہہ درخت وہ اصل شریف ہی کہ آبا و اجداد سی تجہہ تک پہونچا اور تیری پشت سی ظہور پایا اور قرن بقرن اور صلب بصلب بعہد و میثاق

انتقال پاتا رہا ماہنے کہا اگر اس امر مین تو صادق ہے تو ایک شخص تیری نسل سے ظاہر ہوگا کہ مقیمان صوامع ملکوت اور ساکنان حصائر ناسوت غاشیۂ طاعت اوسکا اپنے دوش پر ڈالین اور حلقۂ اطاعت اوسکا کانون مین پہنین گے اور زنجیر دلیل سے استحکام قواعد دین اور کثرت انصار سے اور حلقی اوسکی مینی ہین ثبات امر اور استحکام کار اوس صاحب سعادت کی جو کہ اوسکے ساتھ مخالفت کرے بانند قوم نوح علیہ السلام بطوفان عدم اور گرداب فنا گرفتار ہو اور جو کہ اوسکی فرمان برداری کرے آتش جحیم اوسپر گلستان خلیل ہو اور وہ سعادتمند احیاء مراسم ملت ابراہیمی مین بشرط التفات اور حسن اہتمام بجالاوے کہ تا انقراض عالم قصور و انہدام جوانب قصر نبوت اور ارکان امامت اوسکی بین راہ نپاوے اور راویان اخبار صادقہ روایت کرتے ہین کہ زمان عبد المطلب مین غلبہ قریش اوس گروہ پر کہ انکے ساتھ مجادلہ و قتال کے لیے آتے تھے یہ تھا کہ نور نبوت انکے چہرہ پر مشکل مستدیر کہ بفضائے اشکال ہے ظاہر ہوتا اور از روے تجربہ کوئی اہل مکہ مین سے کہ شک نہ کرتا تھا اور جب کہ واقعہ صعب و سخت درپیش آتا ساکنان ام القری دست بدعا اوٹہاکر اوسکو نزد حضرت مجیب الدعوات شفیع کرتے تھے اور وہ مہم مشکل بطریق سہل کفایت ہوتی تھی مصداق اس مقال کا یہ کہ ایک نوبت مکہ مین قحط غلہ اس مرتبہ ہوا کہ مردم تمنای نان سے تماشای فرادیس و جنان مشغول ہوتے تھے وما احسن قیل بیت

چنان قحط سالی شد اندر دمشق + کہ یاران فراموش کردند عشق +

اور گاہے خشک سالی اس حد کو پہونچی کہ نم بھی زبان بیوہ اور یتیمونکی آنکھوں مین نہ رہتا تھا اور حب اشتیاق نان و گوشت سے جان بلب اور دل در فغان آتا معنا و یہ قریش اور سرداران عرب عبد المطلب کے ساتھ کوہ شبیر پر جاتے اور انکو تضرع و تخشع وسیلہ گردانکر منعم بے منت سے وہ موہبت کہ بالذات و بواسطہ سبب حیات جانیان ہے مسئلت کرتے اور دعا اوس جماعت کی باسرع اوقات قرین اجابت ہوتی اور سبب نزول باران رحمت کشت زار امید ساکنان حرم خرم و شاداب ہوتا اور یہ محض برکت قرب زمان ظہور سید المرسلین و خاتم النبیین صلوات اللہ وسلامہ علیہ الی یوم الدین سے حصہ دریا پاتا تھا اور لکھا ہے کہ نتائج لطف ایزدی سے عبد المطلب بوجود دس پسر اور چھ دختر مسرور و مستبشر ہوئے اول بیٹا انکے فرزند تیم کہ خلعت ہستی سے خلع ہوا حارث تھا اور اسنے حفر چاہ زمزم مین اپنے پدر بزرگوار کے ساتھ سعی بلیغ کی اور ابو سفیان اور مغیرہ اور نوفل جملہ فرزندان حارث سے تھے اور ابو سفیان بسال فتح مکہ مشرف بہ اسلام ہوا اور سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اوسکے باب مین فرمایا کہ ابو سفیان سید جلساے اہل جنت سے ہے اور بلاشک اور فضایل عام انکی آیندہ مسطور ہونگی انشاء اللہ تعالی اور یہ وہ ابو سفیان نہین ہے کہ پدر معاویہ سلطان شام ہے اور دوسرا ابو لہب اور اوسکو ابو عتبہ بھی کہتے تھے اور جملہ سارقان غزال خانہ کعبہ سے ایک یہ ہے اور باعث دزدی اسکا یہ تھا کہ ایک شب ابو لہب ہمراہ قریش کے کھانا کھاتا تھا اور کنیزگان مغنیہ دو کرتی تھین جب اسباب طرب تمام ہوا اور نقدی رائج تر اون دو آہو بچہ طلائی کہ عبد المطلب نے چاہ زمزم سے نکالی تھی نظر نہ آئی لاجرم وہ غزال کعبہ چرا کر بیچ ڈالے اتفاقا عبد المطلب سرای اہل عیش کے دروازے پر گذرے اور آواز اون عورتون کی گانیکی سنی کہ یہ وہ ابیات گا رہی تھین کہ مشتمل تھین اس امر پر کہ وہ فعل منکر انسے صادر ہوا عبد المطلب نے ادہر اہل قوم کو اس معنی سے آگاہ کیا اور اوس گروہ کو پکڑ کر فی الفور حال تنبیہ و تادیب کی اور فرزندان ابو لہب سے عتبہ اور عتیبہ ہین کہ مان انکی ام جمیل تھی جو بہن معاویہ کی اور دختر ابو سفیان کی کہ فحوای آیت حمالۃ الحطب اوسکے حال کا بیان ہے تفصیل سے

اس مجمل کی اسطرح پر ہی کہ ام جمیل یعنی زن ابولہب عداوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین بغایت کوشش کرتی تہی لکڑی کہ خار سے خارستان
اور درخت مغیلان سی لاکر ہنگام شب راہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مین پراگندہ کرتی تاجبوقت صبح دولتخانہ مین سی مسجد الحرام مین جاوین وہ خار پای
مبارک کو آزار پہنچاوین کہتی ہین ایکدن اسنی خار کا بار سر پر کیا اور رسن اوس پشتارہ کی اپنی گلی مین محکم باندہی کہ ناگاہ وہ اسکی سر پر سی گر پڑا
اور اوس رسی سی اسکا گلا کہٹ گیا اور یہ اس خستگی سی راہی دوزخ ہوئی اور اسیطرح سی ابولہب بہی تا آخر عمر خصومت آنحضرت صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم مین مصر رہا یہانتک کہ بارہا اسنے بنا بر ہلاک آپ کی قصد کیا لیکن محافظت الہی مانع آئی اور دیکہ تفسیر عزیزی کی تفسیر سورۂ تبت مین لکہا ہے
کہ جب سورۂ شعرا مین آیت وَاَنذِر عَشِیرَتَکَ الاَقرَبِینَ نازل ہوئی یعنی اور ڈرا تو ای محمد خویشیان نزدیک اپنی کو عذاب خدا سے اور آیت وَاخفِض
جَنَاحَکَ لِمَنِ اتَّبَعَکَ مِنَ المُؤمِنِینَ فَاِن عَصَوکَ فَقُل اِنِّی بَرِیٓءٌ مِّمَّا تَعمَلُونَ ۝ یعنی اپنی بازو نیچے رکہا اونکی واسطے جو تیری ساتہ ہون ایمان والے
پہر اگر تیری نافرمانی کرین تو کہدے مین الگ ہون تمہارے کام سے لہذا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کوہ صفا پر تشریف فرما ہوئے
اور ہر ایک کو اپنی اقارب مین سی آوازدی اور سب جمع ہوئی بعد ازان فرمایا کہ اگر مین کوئی خبر دور از عقل تمسے کہون اوسکو باور کرنا مثلاً اگر کہون
کہ لشکر جرار تمہاری تاخت و تاراج کی واسطے عقب اس پہاڑ سی پہنچا ہی اسکو باور کروگی سب بولے کہ تم بسبب نشیب مقام ایستادگی نہین جانتے کہ پہاڑ کی پیچھی کیا ہی اور ہین قلہ اس
کوہ پر سی جو کہڑا ہون وہ دور دور کا بہی نظر آتا ہی پس جو کچہ کہین کہون قابل اعتبار ہی سبنے کہا درست ہی پہر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پس تمکو
ڈراتا ہون عذاب خدا سے کہ اگر میری اطاعت نکروگی اور بقرآن شریف ایمان نلاؤگی تو تمپر عذاب نازل ہوگا اور جیسی اوسوقت کچہ نہوگا ابولہب کہ نام اسکا
عبدالعزی ہی کہ یہ عم علاتی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تہا اسنے حرف سخت آنحضرت کی جناب مین کہا کہ آیا اسی کار کی واسطے ہمکو بلایا اور جمع کیا تہا
ہلاک ہوجیو تو ای محمد یہ سورت اس خبیث کی جواب مین نازل ہوئی قال اللہ تعالی تَبَّت یَدَا اَبِی لَہَبٍ یعنی ہلاک ہوجیو ہاتہ ابی لہب کے وَتَبَّ اور ہلاک ہوجیو آپ بہی
مَا اَغنٰی عَنہُ مَالُہٗ وَمَا کَسَبَ یعنی کچہ فائدہ نکیا اس سے مال اوسکی نے اور جو کچہ کہ کسب کیا نام او جاہ اور اولاد اور اتباع اور یار اور دوست سی اور بعضون نے اس کسب سے
مال موروثی اور مال مکتسبی مراد رکہا ہی اور بعضی فرزند سی مراد لیتی ہین بہر کیف ہر ایک ان امور مین سی محتمل ہی اسیلیان بی نفعی مال و مکسوبات اوسکی کافر ماتی ہین
کہ اگر یہ چیزین دنیا مین اوسکو فی الجملہ نفع کرین گی تو بہی آخرت مین کہ بیشتر محل حاجات اور جای استقرار و ثبات ہی اصلا نفع نکرین گی کیونکہ سَیَصلٰی نَارًا ذَاتَ لَہَبٍ
کہ داخل ہوا آتش مین یعنی بمجرد مرگ اوسکو آگ مین ڈالین اور انتظار روز قیامت اسکی حق مین نکرین بخلاف اور کافرون کی ذات لہب صاحب شعلہ ہای
عظیم کیونکہ کفر اوسکا اورون کی کفر سے زیادتی رکہتا تہا بجہت قرب قرابت اور کمال اطلاع احوال و عادات رسول صلی اللہ علیہ وآلہ پر اور علاوہ اس بنا بر مزید
عداوت اوسکے اور علاوہ ازین اسباب زیادتی عذاب اوسکے یہ ہین کہ اوسکی محبوبہ کہ سامنی اوسکی عذاب مین جلاوین گی اور اسیواسطے فرمایا
وَامرَاَتُہٗ حَمَّالَۃَ الحَطَبِ مراد یہ کہ وہ عورت کہ ہیزم کشی کرتی دنیا مین پشتارہ خار لاتی تہی اور راہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم مین پراگندہ

کرتی تہی و وزخمین مقابل اسکی ڈالی جاویگی فی جیدہا گردن اوس عورت مین کہ جابجا باندہی فطاوہ جواہر وزیور نہین تہی جیسا حبل من مسد سی ہوگی جو
سخت خراش کرے کہ اوسکو محکم بنا ہوگا اور خاصیت اوس رسن کی یہہ ہوگی کہ عبث عرق مین تر ہوگی زیادہ تر دلیقے اوٹھنا پیدا کریگی اور یہہ خنقگی
گلو نہایت ہوگی او مطابق اس حرف کی کہ اوسکی شان مین آیا اسیطرح سی دنیا مین واصل جہنم ہوئی واللہ اعلم سیر اور تواریخ مین مذکور ہی کہ دو دختر
آنحضرت صلی اللہ علیہ حضرت رقیہؓ و ام کلثومؓ سالتہ دونو فرزندون ابولہب کی کہ عتبہ و عتیبہ نام رکہتی تہی نامزد ہوئی تہین بعد ابولہب نے اپنی بیٹون کو کہا کہ اگر تم
میری رضامندی چاہتی ہو اس علاقہ سی دست بردار ہو والا تا دام مرگ تمہارا مونہ نہین دیکہنی کا پسر کلان کہ عتبہ تہا سکوت کیا اور پسر دوم کہ عتیبہ تہا
ازراہ کمال بیحیائی اوس جگہہ سی اوٹہکر آنحضرت کی پاس آیا اور بیجا کہا کہ مینے تیری دختر کو چہوڑا اور الفاظ ناسزا وہ ملعون زبان پر لایا آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بارخدایا ایک کتا اپنی کتون مین سی اسپر مسلط فرما کہتی ہین اسکو شام مین ایک شیر نی پہاڑ ڈالا اور تیسرا بیٹا عبد المطلب کا
عبدوس ہی کہ کثرت خیر و احسان سی اسکو جحل کہتی ہین اور اسکی اولاد نہین ہوئی چوتہا پسر انکا مقوم ہی کہ بیٹا و سید الشہداء حمزہ ایک مان سی تہی
اور حال مقوم غیر ازین کچہہ نہ معلوم ہوا پانچوان ضرار ہی اور یہہ جملہ شعرای مشہورہ عرب سی ہی اور کنیت اسکی ابوطاہر اور یہہ بہی لاولد ہا چہٹا
زبیر اور یہہ بہی جملہ شعرای عرب سی ہی ساتوین ابوطالب اور انکے چار فرزند حضرت علی اور عقیل اور جعفر اور طالب اور دو دختر ام ہانی کہ والدہ
انکی فاطمہ بنت اسد بن ہاشم ہی کہ مومنات مہاجر سی ہی اور ذکر ابوطالب اور کیفیت اہتمام انکا نسبت بکمال حضرت خیر الانام بالتفصیل
عنقریب بسمت گذارش پاویگا انشاء اللہ تعالی آٹہوین عبد اللہ ہین کہ زیبا ترین قوم و قبیلہ تہی و بغیر از سید کونین انکی کوئی فرزند نہ تہا
نوین حمزہ کہ سر پہلوانان عرب ہین اور کنیت انکی ابو عمارہ اور انکا ایک فرزند تہا عمارہ نام اور ایک دختر مسماۃ بنام ابو المہاد دسوین
عباس کہ کنیت انکی ابو الفضل تہی کہ تین برس پہلی عام الفیل سی متولد ہوئی اور بعد از اٹہاسی منزل منازل زندگانی سی طی کی تہی
کہ زمان خلافت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ مین درمیان مدینہ کی وفات پائی اور حضرت عثمان نے انپر نماز گذاری اور عباس کے
چہہ فرزند تہے عبد اللہ اور فضل اور قثم اور معبد اور عبد الرحمن اور ایک دختر ام صفیہ حبشیہ نام اور مان انکی ام فضل بنت
حارث خواہر میمونہ کہ امہات مومنین سے ہے اور اسامی دختران عبد المطلب یہہ ہین صفیہ عاتکہ مضائرہ امیمہ اروی اور یہہ سب
فرزند عبد المطلب کی خواتین متعددہ سی پیدا ہوئی تہی اور انکی فرزند بعضی جاہلیت مین اور برخی اسلام مین زمرہ اشراف و اعیان انام مین
انتظام رکہتی تہی بنابرین چہہ تن اونمین سی قبل از بعثت فوت ہوئی اور چار پسر زمان نبوت احمدی مین رہی ایک عباس کہ رؤس منابر انکی القاب سے ابتک مزین ہوتی ہین
اور دوسرا ابولہب کہ باتفاق کافر ہی اور تیسرا حمزہ اور چوتہی ابوطالب کہ انکی ایمان مین اختلاف ہی کیونکہ بعضی علمای معتزلہ اور کافہ امامیہ کا اعتقاد یہہ ہی کہ ایمان
لائی تہی اور جمیع ائمہ اہل سنت و جماعت اس امر پر ہین کہ تا آخر عمر اپنی اجداد کی ملت پر تہی اور دونو طائفہ اپنی اثبات اعتقاد پر دلائل فاضلہ کرتی ہین کہ تشریح اوسکی لائق اس مختصر کے

معین ہے واللہ تعالی اعلم ولیکن اتفاق سب کا اسپر ہے کہ بیشک وشبہ عبدالمطلب نسبت بحضرت رسالت پناہ محبت مفرط رکھتے تھے اور محبت اور شفقت انکی
حضرت پر اس مرتبہ تھی کہ اپنی اولاد صلبی سے انکو بہتر جانتے اور گاہ گاہ کہتے اور ایما کرتے کہ اس کودک کو شان عظیم درپیش ہے اور عنقریب بمعارج سروری اور مدارج
نیک اختری ترقی کریگا کہتے ہین کہ ایک سایہ خانہ کعبہ پر فرش ہوتا تھا اور اوسپر وسادہ واسطے نشست عبدالمطلب اور اونکی اولاد کے بچھا تھا اور یہ وہان اور
انکی اولاد اوسپر بیٹھتی اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوس فرش پہ بالا تر اکر چار زانو بالکمین تمام جلوس فرما ہوتے اور اعمام حضرت خیر الانام
آپکو اس حرکت سے منع کرتے تو عبدالمطلب کہتا اس ممانعت سے مانع آتے اور اگر عبدالمطلب خواب مین ہوتی تو بجز آنحضرت کے کوئی یارا و قدرت نہ رکھتا تھا
کہ انکو بیدار کرے اور اگر خلوت مین جاتے تو سوای حضرت کے وہان کوئی بار نپاتا تھا اور پیوستہ عبدالمطلب حرکات اور سکنات معجز آیات حضرت سے
آثار سیادت و سروری مشاہدہ کرتی اور برسبیل تفاخر آشنا و بیگانہ سے اوسکو تقریر فرماتے اور اخر ایام حیات اپنی مین کفالت آنحضرت کو بابوطالب حوالہ
کیا کہتے ہین سبب مرض فوت عبدالمطلب پر استیلا پایا او ضعیفی نے دفع بیماری قوی سے عاجز آئی اپنی فرزندونکو جمع کیا اور کہا اسوقت حال
کہ ناگزیر مخلوقات ہے نزدیک پہونچی اور ضمیر مین کوئی دغدغہ نہین ہے بغیر اس اندیشہ محمد کے کہ اسکا باپ اور نہ ماں اس جہت سے میری خاطر نہایت پریشان
ہو رہی ہے کہ تم سب فرزند قبول کرو کہ بعد از فوت میری یہ تعہد اسکے قیام کرو ابولہب اور بعضی اخوان نے اگرچہ قبول کیا مگر انکو ملتمس انکا مستدل نہ پڑا
جب ابوطالب نے دیکھا کہ مطلوب برادران با نتاج مقرون نہوا لاجرم بعرض پدر بزرگوار پہونچایا کہ رضای سرور قریش و دیار عرب ہو تو علو شان
احمدی اور ارتفاع مکان محمدی اور اہتمام ترتیب ثمرۃ الفواد اور سعی ترشح اوس مراد مین حسب مقدور روا رکھون تقدیم اوسکی پہونچاؤن اور روا
نرکھون کہ غبار ملال احوال و مال اسکی پر بیٹھے عبدالمطلب کو یہ التماس موافق طبع آیا کہا کہ ہمیشہ سوانح حالات او حدوث واقعات محمدیہ
باوجود صغرسن کی مستشار میرا تھا آل مین اوسکے ساتھ بھی مشورہ کرتا ہون دیکھون کہ وہ کیا مصلحت دیتا ہے یہ کلام کر کے بسوی خواجہ
عالم صلی اللہ علیہ وسلم متوجہ ہوئی اور کہا تیری داغ فراق اور سوز مہاجرت کو جہان فانی سے بعالم جاودانی لیجاتا ہون بعد از موت میری اپنے
کونسے چچا سے میل رکھتا ہے تا مین اوس سے مراسم حفاظت تیری مین شرائط تاکید بجالاؤن خواجہ علیہ التحیۃ والسلام اوٹھے اور ابوطالب سے معانقہ
کیا اور انکے زانو پر جلوس فرمایا عبدالمطلب نے کہا الحمد للہ کہ رضا تیری میری اختیار کے موافق ہے مصرع ہرچہ رضای تو ہست رضای ما ہمان ست
پہر ابوطالب سے کہا کہ محمد کو مین تجھے سپرد کرتا ہون چاہیے کہ شرائط تحفظ اوسکی مین لوازم تیقظ بجالاوی ایسا کہ وفور سعی اور بکمال اہتمام تیری سے مراعات
اس فرزند مین کوئی دقیقہ نامرعی نرہے اور آگاہ ہو کہ اندک مدت مین یہہ سید قوم بلکہ سرور عالم ہوگا اگر اقبال تیرا مساعدت کریگا تو زمان ظہور اسکی
کو پاویگا اوسوقت تجکو معلوم ہوگا کہ داناترین اہل عالم اسکا مین تھا ابوطالب نے وصیت پدر صمیم قلب سے قبول کی اور ہاتھ پکڑ کر عہد و میثاق باندھا
بعد از وقوع پیمان عبدالمطلب نے کہا اب سکرات موت اور تلخی جان کنی میرے اوپر آسان ہوئی اور ردی مبارک حضرت رسول ﷺ کو چومنا شروع

کیا اور کہا کہ کسیکو اپنے فرزندون مین سے خوشبو اور خوش رو تر تجھسے مینے نہین پایا جب وصیت تمام ہوئی نقد زندگی بہ تقاضی اجل سپرد کی مدت عمر انکی ایک سو چالیس برس کی تہی حضرت رسول مقبول آٹھ برس کی عمر مین انسے جدا ہوے اور رعایت کنف ابو طالب مین تا زمان قرب ہجرت مکہ مین بفراغ بال مقیم رہے اور ابو طالب نے تا مدت العمر اپنی بوفائے عہد و پیمان قیام کیا یہہ تہا حال عبد المطلب کا کہ بقدر حاجت لکہا گیا اور ہاشم کہ پدر بزرگوار انکی تہی نام اونکا عمرو ہی اور ہاشم اس جہت سے کہتے ہین کہ ہشم بمعنی نان ریزہ کرنیکے ہین اور روضۃ الصفا مین مرقوم ہے کہ نام انکا عمران ہے بنا بر رفعت رتبہ کی کہ یہہ رکہتے تہے انکو عمران العامی کہتے تہے کسواسطے کہ یہہ سال قحط اور عسرت مین بسوی دیار شام جاکر وہان سے نان بی اندازہ شتران کثیر پر لاد کر حرم مین لاتے اور روز دو اونٹ ذبح کرکر پکاتے اور نانہائے خشک کو ثرید بنا کر ہر روز دس دفعہ تقسیم کرتے اول جسنے کہ عرب مین مہمانونکو یہ ثرید ضیافت کی یہی تہی اور اسی جہت سے ملقب بہ ہاشم ہوئے اور یہہ سخاوت مین ضرب المثل اور صباحت مین بی بدل اشعہ انوار مصطفوی جبین مین انکی سے ایسی درخشان تہی کہ جو کوئی انکو دیکہتا تاب نظر نہ لاتا اور پیشانی زمین پر رکہتا۔ بعضے سلاطین ترسا کہ مقلد ملت نصاری تہے اس معنی کو اخبار سماوی سے جانکر بہ مصاہرت انکی راغب تہی از انجملہ ہرقل نے ایک قاصد انکے پاس بہیجا اور وہ مخدرہ کہ اپنی شبستان عزت مین رکہتا تہا انپر عرض کی ہاشم نے قبول کرنی التماس اوسکی سے اعراض کیا آخر الامر بواسطہ اوس خواب کے کہ مدینہ مین دیکہا تہا سلمی کو کہ اشراف قبیلہ تجار سے تہی اور زیور عقل و کیاست سے محلی حبالہ نکاح مین لائے بشروط باین امر کہ وضع حمل خانہ سلمی مین ہووے اور بعد از عقد اوس خاتون کو مکہ مین لیگئے جبکہ اوسکو حمل عبد المطلب کا ہوا بنا بر اوس شرط کے کہ واقع ہوئی تہی اوسکو مدینہ مین لائے اور جب عبد المطلب پیدا ہوے ہاشم بجانب شام گئے مقام غزہ مین کہ توابع دمشق سے ہے مریض ہوکر ہنگام نزع وصیت کی کہ کمان اسمعیل پیغمبر اور علم اور کلید خانہ کعبہ کہ باپ سے بیٹے کو منتقل ہوتا آتا ہے عبد المطلب کو تفویض کرین اور ایام جوانی مین عالم فانی سے انہون نے رحلت کی اور قبر انکی اوس دیار مین معروف و مشہور ہے اور بعضے کہتے ہین ہاشم پیش از ولادت عبد المطلب شام مین گئے اور مرض موت مین کمان اور علم اور کلید اپنے بہائی کو سپرد کیا اور اپنی حکومت بہی انکی رائے پر قرار دی پہر اون اشیائے مذکورہ نے مطلب سے بعبد المطلب انتقال پایا اور انکی چار بیٹے تہے اسد کہ پدر مادر امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ ہین اور نضلہ اور صیفی اور عبد المطلب کہ ہمارے پیغمبر کے جد ہین اور نام عبد مناف انکی پدر بزرگوار کا مغیرہ ہے اور کنیت انکی عبد الشمس ہے اور مناف نامی ایک صنم تہا اصنام مین سے اور بغایت حسن و جمال سے کہ یہہ رکہتے تہے انکو قمر بہی کہتے تہے اور انکی بہی چار فرزند تہے ہاشم کہ جد عبد اللہ ہین اور عبد الشمس کہ جد بنی امیہ سے ہے اور نوفل کہ جد جبیر ابن مطعم ہے اور مطلب کہ جد اعلی امام شافعی ہے کہ شافعی مطلبی اسی جہت مشہور ہوئے اور حکومت کہ انکی باپ سے انپر منتقل ہوئی ملوک اطراف نے باتحاف عبد مناف مبادرت کی اور کہتے ہین کہ ہاشم اور عبد الشمس توام پیدا ہوے تہے اور پیشانیان انکی باہمدگر ہنگام ولادت چسپیدہ تہین اور روضۃ الاحباب مین مرقوم ہے کہ مشہور اسطرح پر ہے کہ پشتین دونونکی چسپیدہ تہین ہرچند لوگون نے سعی کی کہ افتراق اونمین حاصل ہووے میسر نہوا آخر الامر بتحریک شمشیر جدا کیا ولیکن اوسوقت بعضی ارباب بصیرت نے بملاحظہ صورت تفریق سیف کہا کہ یہہ اس امر کی علامت ہے کہ اولاد ان دونو بہائیونکی اظہار منافی ضمیر

اپنا اپسمین بہ شمشیر اور رمحات اپنی باہم بحکومت تیغ بانقطاع پہنچا ئین چنانچہ انجام کار بمقتضای العقل نصف الکرامات اسیطرح ظہور مین آیا اور انکی نسل مین بنی ہاشم اور دسکا باقی۔ بامصداق اس مقال کی وہ قضائی ہین کہ درمیان حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ و ابوسفیان اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور سلطان شام معاویہ اور حضرت امام حسین علیہ السلام اور یزید پلید مین واقع ہوئی کہ تفصیل اونکی سے کتب سیر ستون و شحون ہین **اور قصی** بمعنی بعید ہے نام انکا زید ہے اور لقب مجمع اور قضاعہ اور انکو قصی اور مجمع اسواسطے کہتے ہین کہ قریش بعد از پراگندگی سعی انکی سے جمع ہوی **اور** صورت واقعہ اسطرح پر ہے کہ ایک مرتبہ بنا خزاعہ کو مکہ سے خارج اور قریش کو جمع کرکر منازل کو اپر قسمت کیا اور ایک جماعہ کو کہ بزیادتی شرف اختصاص رکھتی تھے مکہ مین جگہہ دی اور بعضونکو کہ انسی مرتبہ مین نازل تہتے ظاہر مکہ مین جای تعین کی او زمرۂ اول قریش اباطح اور فرقہ دوم کو ظواہر اور وجہ توصیف انحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہ بطحی اس جہت سے ہے **اور** قصی انکو اس سبب سے کہتے ہین کہ بعد فوت پدر اور ملازمت مادر عدو و شام مین جاکر چند مدت وہان محل اقامت ڈالا جب انکو قصی یعنی مباعدت قبیلہ اور قوم سے حاصل ہوئی بقصی ملقب ہوئے بطور اسکے کہ القصی بمعنی بعید یعنی خوردک اور افتادہ ہوا اور یہ دو پیش سے اپنی قوم سے اور وہ مکان کہ قریش نے جای فیصل قضایای کلیہ قرار دیا تہا انہون نے اسکو بنا کیا دار الندوہ مجلس قوم اور جای سخن ہائی کو کہتے ہین۔ ندوہ۔ لغت مین بمعنی سخن گفتن اور ندی۔ اور نادیہ بمعنی مجلس سے لکہا ہے کہ قصی نے ایکدن ایام حیات مین اپنی اہلبیت کو جمع کیا اور تقوی اور پرہیزگاری وصیت کی اور غضب الہی سے ڈرایا اور بعد از اتمام نصیحت اپنی ہر ایک فرزند کو ایک مہم پر نامزد کیا اور نقابت و ایالت کو عبد مناف قرار دیا اور علم دربانی خانہ کعبہ عبد الدار اور رفادہ کہ عبارت ضیافت حجاج ہے بعبد العزی تفویض فرمایا اور سقایت زمزم اور حجابت کعبہ اور رفادہ اختراعات انکی سے ہے **اور کلاب** بکسر کاف بمعنی بہ جد کر خصومت کرنا جمع کلب و کلب بالفتح بمعنی سگ اور سیاد بمعنی گشت مین جیسے کہ سباع بالکسر جمع سبع ہے بمعنی درندہ نام کہتے ہین اور دابہ اعراب تہا کہ اپنے فرزندونکی اسطرح نام رکہتے ہین ایک اعرابی سے پوچہا کہ تم اپنے فرزندون کی نام مانند کلب و ذئب کیون رکہتے ہو اور اپنے غلامونکو باسمہائی نیک مانند مرزوق و رباح کسواسطے موسوم کرتے ہو جواب دیا کہ نام اپنے ہین ہم اپنے فرزندون کی بنا بر تہدید دشمنون کی اور غلامونکی اپنے واسطے **اور** نام کلاب حکیم ہے اور بعضی کہتے ہین عروہ اور یہ سردفتر قریش اور اشراف قبیلہ عدنان سے تہے اور بعد از آنکہ دیدہ کلاب بجمال قصی روشن ہوئی کہا بشارت ہو تمہین او معشر قریش کہ میرے فرزندونکو شرف حاصل ہوگا بواسطہ صاحب ملت کی کہ انسے ظہور مین آویگا اور تمہاری اولاد بہی اوس [illegible] مکافات کریگا فات و عاجل و آجل سالم رہیگا اور [illegible] سرکشی [illegible] کلام کی تا ظہور اسلام مخفی اور پوشیدہ تہی **اور** [illegible] آثار النبوت اور مدارج مین لکہا ہے کہ یہ اول [illegible] **جمع کرتے تہے** اس [illegible] قریش کو اور خطبہ پڑہتے انپر اور نصیحت کرتے تہے [illegible] صلی اللہ علیہ وسلم [illegible] تہے انکو [illegible]

اولاد میں سے تھے اور حکم کرتے تھے انکو متابعت حضرت خاتم الانبیا اور ایمان لانا ساتھ اونکے اور انشا کرتے تھے اس باب مین اشعار کہ اونمین سے ایک بیت یہ
ہے شعر یالیتنی شاھد انجوای دعوتہ اذا قریش تبغی الحق خذلانا اور لکھا ہے کہ قریش جمیع امور مین سرای روز بین انکی عمل کرتے اور انکی فرمان واجب
الاذعان سے سرتابی نکرتے تھے اور بہہ سرانجام اسباب معیشت فقرا و مساکین مین ہمیشہ آمادہ رہتے تھے کہ سالہای قحط مین الوان اطعمہ انکی خوان ضیافت پہ
مہیا رہتا تھا اور پیوستہ اپنی اولاد کو ارتکاب اعمال خیر و احسان اور طاعت خالق اور رعایت خلایق پر ترغیب دیتے انہون نے قریب سفر آخرت اپنی اہلبیت
کو جمع کیا اور کہا کہ سنی اپنی اباو اجداد سے اسطرح سنا ہی کہ ایک پیغمبر عالی قدر ہماری نسل سے ظاہر ہوگا کہ ہر ایک طاعت اوسکی سعادت جانینگے اور حکم انقیاد اوسکی
مانینگے میری وصیت یہہ ہی کہ نطفہ نبوت کو ارحام طاہرات مین کہ کفار او سفہا سے نہون تفویض کیا اور لکھا ہے کہ جسکی اصل [illegible]
شریف ہے اور جو کسی کار مین افراط کریگا ورطہ عذاب مین گریگا اور جو کہ عواقب امور مین اندیشہ ناک ہوگا آخرت مین بچیگا اور لکھا ہے [illegible] ابراہیم
اور اسمعیل اجداد تمہارے کو دین دیا اور اپنی اولاد کو گمراہ کیا انکو چاہیے کہ ملت حنفی تمسک پکڑو کہ میری باپ نے بھی اسطرح وصیت کی تہی اور لکھا ہے کہ
انہون نے طلب کی اپنی آخر عمر مین کہا کہ جو منصب سیادت میری ساتھ تعلق رکھتا تھا تو مجکو رعایت زبردستون مین طریقہ دیانت بمقتضای وصیت اسلاف
بہت ملحوظ تہا اور سفہای قبیلہ کو افعال شنیع سے مانع آتا اور مجالس قوم استماع علم سے فرین رکہتا تہا اب میرا ہنگام رحلت نزدیک آیا او قریب ہی کہ میری
نسل سے ایک شخص ظاہر ہو کہ [illegible] شرق و غرب عرض بلکہ تمامی ممالک ولایت اوسکی ساتھ تعلق پکڑی اور تمکو میری وصیت یہہ ہے کہ [illegible] فرزند کو وصیت
کرے تا فرزندان نسلا بعد نسل بعہد و میثاق رہے کہ مردان احکام اور دختران [illegible] کو وصیت کرین کہ ہر امر مین عقل اور علم کو کار فرما [illegible]
کہ فلاح پاتا وہ شخص کہ بمقتضای عقل و علم عمل نہین کرتا اور مخفی نرہے کہ [illegible] واسطے یہہ ہین صدق مستلزم عز و شرف اور [illegible] موجب [illegible]
اور جود قرین فیروزی اور حسن خلق مستوجب محبت خلق خدا [illegible] کوئی ہووے کہ [illegible] ایمان رکہے او شخص وہ ہی کہ اغتنام لذات
ہووے اور والد بزرگوار انکے کعب اشراف او صنادید قریش مین سے تھے اور مرجع الیہ جمیع امور اور والد بزرگوار انکے لوی مرجع اور
ملجا قریش اور حاکم او مطاع او مقبول القول تھے اور والد بزرگوار انکے غالب یعنی شدت اور سختی عیش اشراف او صنادید قریش سے تھا اور
قبائل عرب مرجع الیہ جمیع امور مین انکو گردانتے تھے اور والد بزرگوار فہر ہین اور اہل تاریخ کی ایک جماعت اس امر پر ہے کہ انکی لقب قریش ہے اور
جملہ قریش انکی نسب کی انسے نسبت رکہتی ہین اور جو کہ فرزند فہر نہین ہے اوسکو قریشی نہین کہتے بلکہ کنانہ کہتے ہین اور بعضو نکے نزدیک قریش لقب نضر بن کنانہ ہی اور
اونکی اولاد کو قریشی کہتے ہین اور وہ قریش ہوے وجہ تسمیہ انکی یہہ ہین قریش چند وجہ ذکر کرتے ہین مشہور یہہ ہی کہ قریش نام ایک جانور بزرگ کا ہے کہ وہ
مچھلیان کہاتا ہی اور اوسکو کوئی جانور نہین کہاتا اور یہہ غالب آتا ہی سب جانوروں پر اور غالب نہین آتا اسپر کوئی جانور اور دوسرا یہہ ہے کہ
[illegible] ابیات شاہد انکی ہی [illegible] انشا کیے ہین اور بعضی کہتے ہین کہ [illegible] بعد اسکے کہ متفرق ہوئے تھے قریش یعنی جمع ہوئے

اور فراہم کرد آنچہ بود اور بنا بر اسکے کہ یہ اہل تجارت او کسب ہوتے قریش یعنی کسب کنندہ او جمع لانیکے بھی آیا ہے اور بعضے کہتے ہین جب خلق حج کیواسطے
آتی اس قوم نے تفتیش حال فقرا کی اور اونکو کچھ دیا کیے تو تقریش معنی تفتیش کی ہے **اور** صراح مین لکھا ہی کہ تقریش ورغلانا اور اقتراش سعی کرنا بقصد بے
**اور** انکو انکے والد نے مرض موت مین وصیت کی کہ ایک صفات نفس زکی سے یہہ ہے کہ قبل از وقوع مصائب اوس سے پرہیز کرے جب بی اختیار کوئی حادثہ
لاحق ہو تو عروہ وثقای صبر و تحمل کو پکڑی ہو کہ مین اب سرہ موتی ہین ہون وظیفہ یہہ ہرگاہ خوف اشتغال نایرہ فساد اہل فساد مکنون ضمیر ہوجائے ہے
کہ اطفا اوسکا آب شکیبائی عمل مین آوے اور بے صبری اور بے صبر نگی نکیجاوے ولیکن یہہ دولت اوسوقت حاصل ہووے کہ تعلق اور اطفائی بلیات کو
اطراف وجوانب بدنسی بعید نجانی اور بہ زندگی حیات کو اہل ممات سے تصور کرے اور تھوڑے مال پر قانع ہوکر وظایف شکر بجالاوے کہ وہ قلیل بنا اوس کثیرین
سے ہے کہ قناعت سے منتظم ہووے یا تجنیس کہ اوسون کی پاس ہووے **اور** والد بزرگوار انکی **مالک** ہین روضۃ الصفا مین لکھا ہے کہ قریش عبارت
انسے ہے اور اطلاق لفظ قریش کا نضر پر وجوہ مناسب لکھی ہین کہ اوسی مناسبت سے انکی اولاد کو بھی قریش کہتے ہین **اول** یہہ کہ دریا مین ایک دابہ ہے
کہ دواب بحری پر ستولی ہے اور وہ بقریش منسوب ہے جب نضر بن قریش نے استیلا تمام اکثر قوم عرب پر پایا اوسکو قریش کہنے لگے **دوسرے** یہہ کہ
قریش ماخوذ ہے تقریش سے اور تقریش بمعنی تفتیش ہے اور چونکہ یہہ جویای حال مردم کی تفتیش کرتے اور مراسم رعایت بجالاتے تو بقریش ملقب ہوئے
**تیسرے** یہہ کہ یہہ مشتق ہے قریش سے معنی کسب یعنی یہہ جو اپنے متعلقون کو اکثر بہ تجارت بہیجا کرتے تھے لوگ انکو قریش کہنے لگے **چوتھی** یہہ وجہ مختار الیہ اور
صحیح ہے کہ بنزدیک بعضے از اہل لغت قریش بمعنی فراہم کرنیکے ہے اور نضر نے بنابر اسکے کہ اولاد احفاد تمامی اپنی کو جمع کیا اس اسم کی ساتھ ملقب ہوئے
**اور** والد بزرگوار انکی **نضر** ہین کنیت انکی ابو نضیر ہے **روایت** کرتے ہین کہ نضر ایک شب اپنے حجرہ مین سوتے تھے ایک آواز سنی کہ یا ابو نضیر ہمنے تجکو
مخیر گردانا درمیان ملک ظاہری اور عزت ابدی کی کہا کلا یا رب قد اخترت ما یبقی الابد یعنی ای رب میرے تحقیق اختیار کی مینے وہ چیز کہ باقی رہے دوام
**اور** ہنگام وفات اپنی اولاد کو جمع کیا اور بصلاح و انصاف خلق ترغیب اور بخل و حسد سے ترتیب کی اور سیادت عرب انسے تعلق رکھتے تھے اور یہہ
مرجع الیہ اونکی تھے **اور** ایک روز انہونے قبل از رحلت قوم کو جمع کیا اور کہا کہ تم فرزندون ابراہیم اور اسمعیل پیغمبر سے ہو کہ مجد و بزرگی اباواجداد
سے تمکو پہونچی پس مراتب اپنی ملحوظ رکھو اور شکر اسکے کہ سرداری عرب تمپر قرار پایا ہے احکام الٰہی کی تعظیم کرو اور رضا الصا اللہ باعمال صالحہ تقرب
ڈہونڈہو اور امور شنایم دنائت ہمت سے اعراض اپنی نفس پر واجب جانو اور عقود دایم اپنا ورد کرو اور جو کہ تمسے قطع کرے اوسکے ساتھ ہم
پیوند ہو اور اکفای شایستہ اپنے سے بواسطہ قلت اموال اعراض نکرو کہ مال باطل اور زایل ہے **اور** والد بزرگوار انکے **کنانہ** بن خزیمہ
کہ باکثر صفات نیک قوم عرب مین مشہور تھے اور بالخصوص صفت سخاوت اور وسعت اخلاق ایسی غالب انکی طبیعت پر تھی کہ اوقات تنگدستی
مین بھی بذل و ایثار مین لقدر مقدور دریغ نکرتے تھے اور حالات طیش و تعصب مین کلمہ مکروہ بحق اعدا کی انکی زبان پر نہ آتا تھا بالجملہ آخر ایام حیات

مین انہون نے بھی بر سبیل عادت آبای کرام اپنے وصایای وصیانت نور محمدی اپنی اکثر اولاد کو کی اور ہر وقت ورود وقائع اور رواج نقد حیات کو تفویض
اوسکے کیا اور والد انکے مدرکہ ہین کہ نام انکا عامر یا عمرو ہے اور انکو مدرکہ اسواسطے کہتی ہین کہ جو عز و شرف انکی آبا و اجداد رکھتے تھے اوسکو انہون نے دریافت
کیا اور متصف اوسکے ہوے اور بعضی کہتے ہین کہ یہ ایکدن ایک خرگوش کی پیچھے دوڑے اور اوسکو پایا اسواسطے انکا مدرکہ خطاب ہوا اور اس لفظ نے
شہرت پائی اور یہ تقدیر ہای ہو نے اس کلمہ مین مبالغہ کیواسطے ہی اور یہ معنی کلام عرب مین متعارف ہین اور والد بزرگوار انکے الیاس ہین روایت
کرتی ہین کہ ہر گاہ دیدۂ ابوین بعد از یاس مشاہدہ جمال فرخندہ انکے روشنی پذیر ہوے لاجرم بالیاس موسوم کیے گئے اور بعد از اکتساب فضائل اور
عروج معارج شرف ابنای بنی اسرائیل کو کہ شریعت ابراہیم اور طریق مستقیم سی منحرف ہو گئے تھے اور سالک مسالک وادی ضلال تھے باتباع ملت خلیل الرحمن
دعوت کی جب وفور دانش اور کمال انکی عرب پر ثابت ہوئی اقتاسے اوراد انکی کمر متابعت انکی باندہی اور یہ ممدوح آفاق و عصر ہوے چنانچہ قصائد
شعرای عرب انکی مدح مین بہت ہین اور یہ اول وہ شخص ہین کہ بنا بر ہدیہ خانہ کعبہ اپنی اونٹ بہیجے اور آخر زندگانی مین بیماری سل انکو عائد ہوئی انکی بی بی نے
کہ خندق نام تہا نذر کی کہ بعد از موت شوہر کسی سقف کی سایہ مین نرہی اور اپنی نفس کو کسیلئے عقد مین نلادی اور لباس سکافت کبھی نہ پہنی غرض کہ بعد از فوت شوہر
خندق نے اپنی وفای نذر پر قیام کیا اور رفیائی حیرت اور وادی سرگردانی مین پہرا کیے تا آنکہ وہ بہی رحیل ملک بقا ہوے اور انکے والد مضر ہین تقویت ملت حنفی
مین ساعی ہوے اور شریعت ابراہیمی نے انسے رونق بہت پائی اور اول سبب توفدای شتر ہدیہ خانہ کعبہ انہون نے کیا اور بعضے کہتی ہین حدای شتر بہی
انکی مخترعات سی ہے اور والد انکے نزار ہین اور کنیت انکی ابو ربیعہ ہی اور ابو ایاد بہی کہتی ہین لکہا ہے کہ نزار انکا اسواسطے نام رکہا کہ ہنگام ولادت انکے والد
نے لشکر انکے مین ہزار شتر قربانی کیے خلائق نے باسراف انکو منسوب کیا اونہون نے کہا ایسی نعمت کی مقابل مین کہ خدا تعالی نے مجکو ارزانی فرمائی ہی مین
اتنک اسکو اندک شمار کرتا ہون اور آثار النبوۃ مین لکہا ہے کہ نزار مشتق ہے نزر سی کہ بمعنی اندک ہے مشہور ہے کہ جب نزار پیدا ہوئے انکی باپ نے
انکی دونوں آنکہون مین نور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشاہدہ کیا اور کمال سرور و ابتہاج انکو حاصل ہوا مساکین اور فقرا کو طعام کہلایا اور کہا یہ سب اس فرزند
کی حق مین اندک ہی اسی رعایت سی نزار انکا نام رکہا کہتی ہین کہ نزار مال بہت رکہتے تہی اور در حال نزع وصیت کی تہی کہ نقود مضر کو دیوین اور خیول
ربیعہ کو اور عبید آباد کو اور تمامی اموال اور فرزندونکو اور والد انکی معد ہین اور معنی اسکی نقل اور ثمر تازہ کی ہین چونکہ یہ بمرتبہ کمال تازہ رو تھے
موسوم اس نام کی ہوئی اور از بسکہ بمشاہدہ خندہ روی انکی جن اور انس انگشت تعجب دانتون مین پکڑتے تہے کنیت انکی ابو قضاعہ ہی اور انکی اٹہ فرزند
تہے ازانجملہ [illegible] معد اور روایت کرتی ہین کہ ابنای معد بغایت شجاع اور دلیر تہے چنانچہ ضحاک بن معد با چہل ہزار نفر
ایک جماعت کثیر بنی اسرائیل پر کہ کمیت قلم تحریر مور انکی سے عاجز ہے اور کمیت اونکی احاطہ حصار سے افزون چڑہ گئی اور بعد کشش و کوشش مفتوح ہوئی اور
اموال غنائم اونکا غارت و تاراج کیا اور بقیۃ السیف یہود کو اسیر و دستگیر لیگئے بنی اسرائیل نے استغاثہ انکی زیادتی کا اپنی پیغمبر وقت سی کیا تا بنی عدنان کی حق مین

دعا کری کہ بلا انپر نازل ہو وے انکے پیغمبر نے روبقبلہ ہو کر چاہا کہ بموجب درخواست انکی قیام کرے ناگاہ وحی الہی نازل ہوئی کہ اس طلب سے دست بردار ہو کیونکہ
خاتم النبیین اور افضل ترین اولین و آخرین انبیا جملہ اولاد اور احفاد اسکی سے ہوگا دعا بد انکے حق مین قبول نہوگی اور معد بیٹے عدنان کی
کہتے ہین کہ ایکدن عدنان ایک جاپر تنہا جاتے تھے یہودیون نے کہ انسے عداوت قلبی رکہتے تھے انکے عقب مین جا کر انکو دو پہاڑون مین گہیر لیا عدنان نے تنہا محاربہ
کیا کہ انکا گہوڑا گر پڑا اور متوجہ قلہ کوہ ہوے دشمنون نے پیچہا انکو ایسا ستایا اور تنگ کیا کہ بیتاب ہو اوسوقت بدرگاہ حافظ حقیقی ملتجی ہوے اور پہر رجوع بجناب الہی
ایک ہاتہ غیب سے پیدا ہوا اور انکو اوٹہا کر قلہ کوہ پر لیگیا اور ایک آواز ہولناک بگوش اشقیا پہونچی کہ سب اوسکی خوف سے ہلاک ہو گئے الحاصل یہہ بہی ایک
معجزہ تہا معجزات مانقدم حضرت خاتم الانبیا ہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور عدنان سے نسب شریف بالاتر نہین بیان کیا جاتا بروایت صحیحہ کسواسطے کہ اہل
علم انساب کو اوسمین اختلاف ہے جیسا کہ حدیث نبوی سے واضح ہے اور بظاہر اسواسطہ کسی مصلحت کی حکمت الہی بہی اس امر مین مقتضی نزول وحی
ہوئی اور آنحضرت نے بہی پہونچانا سلسلۂ انساب اجداد کا متصل تا بابو البشر نہ چاہا اسواسطے قلم شکستہ رقم نے بہی اس مقام مین سر بخاموشی بگلو کہینچا
ولیکن کمیت خوشخرام قلم میدان بیان رویای صادقہ اجداد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ اجمعین کہ قبل از ولادت باسعادت حضرت خاتم الرسالت مخبر
وجود با جود آنحضرت دیکہی تہی شبدیز تعبیرات غرامین جولان پاتاہی اور شیدونس ہے کہ ایک خواب مرہ ابن عبد کلاب سے بافواہ رجال سے مسموع
ہی کہ مدتہ موعود کہ مملکت عرب مین ایک بادشاہ ذیشان وشوکت تہا ایکرات انہی ایسا خواب ہائل دیکہا کہ اوسکی مہابت سے مثل بیدار ہوا مگر بعد از بیداری
صفحہ خیال کو حالات مفصلہ تمام سے معرا پایا غیر ازین کہ خوف عظیم اسکی خاطر پر مستولی تہا لہذا اسنی اپنی مان سے کہ علم کہانت سے کچہ بانصیب تہی تمہ
اپنی پریشانی سے بیان کیا اور تعبیر کا طالب ہوا اوسنی اسواسطے بیان خواب جواب سے عاجز ہوکر تمامی کاہنان بلاد عرب کو بلایا اور ماجرا اسکے
گذشتہ انسے بیان کیا سب نے متفق اللفظ ہوکر کہا اگر صورت واقعہ سے مطلع ہوا ہو تو البتہ اوسکی تعبیر مین ہم ذہن لگاوین جو کہ خواب بالکل فراموش
ہوا ہے تمہارے طرح ہم بہی اس باب مین کچہ کہنہین سکتی ہین تاہم انکشاف اس مطلب کا ضمیر مرہ مین راسخ رہا یہہ اکثر ورنگدل ہوکر بقصد شکار شہر سے
باہر آیا اور صحرا وبیابان مین طواف کرتا تہا کہ ناگاہ نظر اسکی ایک آہو پر پڑی اسنی بارادہ شکار اوسکی پیچہے گہوڑا ڈالا اور تا دور اوسکی تعاقب مین تنہا گیا
چنانچہ اہل لشکر مدت پیچہے رہگئے اور بعلت حرکت اور شدت حرارت آفتاب سے بیتاب ہوکر متلاشی سایہ ہوا تا ذرہ وہان استراحت کرے اس اثنا
مین بدامن کوہ اسکا گذر ہوا اور دو تین گہر وہان آباد تہے دکہائی دیے ادسطرف متوجہ ہوکر ایک دروازہ پراون گہرونکے سوار کہڑا رہا کہ مقارن
اس حال کہ ایک عجوزہ ایک گہر مین سے نکلی اور اوسنی عرض کیا بیت رواق منظر چشم من آشیانۂ تست کرم نما وفرود آکہ خانہ خانۂ تست
مرہ ابن کلاب موجب کہنے اوس عورت کہ وہان اوترا اور اندرون خانہ جاکر فرش پر باستراحت تمام آرام لیا اور گرمی شکار گاہ سے آسودہ ہوکر
کچہ دیر سویا جب بیدار ہوا اور آنکہ کہولی اپنے سرہانے ایک دختر بیٹہی دیکہی کہ طراوت رخسار اوسکی بہشت برین پر طعنہ زن تہی اور نسیم زلف

عنبیرین اوسکی ہوا ای اردی بہشت سی حکایت کرتی تہی اوسنے مرثد سے کہا کہ ای شہریار واجب التعظیم امید کہ اسباب تفرقہ سی محروس و مصئون رہی اور کچہ
آزردہ طعام ہو تو ارشاد ہووی مرثد اس سخن سے کہ مستلزم اوسکی معرفت کا تہا متوہم ہوا کہ مبادا کوئی دشمن مجہپر مستولی ہوجاوی اور اوج سلطنت
سے بحضیض مذلت گرادی لاجرم جواب سی تغافل کرکے بجانب دیگر ملتفت ہوا دختر نے کہا ای بادشاہ وہم کو خاطر اشرف مین راہ نہ دینی چاہیے اور طریق
اندیشہ مسدود کرکے نیر بخت بلند نیر اسے متمتع رہنا چاہیے اتق ہم عطایای ارجمند تیرے سے محفوظ و متمتع ہووین اور بعد اسکے اقسام کے الوان اطعمہ حاضر کیے جب
بادشاہ تناول طعام سی فارغ ہوا دختر نے ایک قدح شیر خالص اسکے پینے کے واسطے دیا مرثد کو لطف تقریر اور حسن دلپذیر دختر بہت پسند آیا حتی کہ تمنای مناکحت
اوسکی دل اسکے ضمیر مین رسوخ پایا پوچہا کہ تیرا نام کیا ہے جواب دیا کہ غفیرا مرثد نے کہا وہ شخص کہ تجہکو ملک روی زمین خطاب کرتی ہے جانتی ہی کہ کون ہی
دختر نے کہا بادشاہ باستقلال ذی کہ جمیع کاہنان اور رہبران عرب کو بنابر انکشاف عقدہ ضمیر اپنی کے جمع فرمایا تہا اور اوس مشکل کا حل اونسے نہوا وہ آپ ہی
ہوین مرثد نے کہا اس واقعہ مبہم سی تجہپر کچہ منکشف ہوا ای غفیرا اوسنے کہا ہان خواب مین کچہ دیکہا تہا ہول فراوان وجود شہریار پر تہا اگر حکم ہووی تو شمہ اوسمین
سی کہون مرثد استماع اس حدیث سی مسرور و مبتہج ہوا اور اوسکے بیان کا مبالغہ کیا اسنی کہا ای بادشاہ تونی خواب مین دیکہا ہی کہ گولی پیدا ہوا اور رہا مدگر
شعلہ اوسکا بجانب آسمان متوجہ ہوکر قریب افق پہونچے اور اوس زمین سے آگ چمکتی تہی اور دہوان اوس مین سی نکلتا تہا اور بعد ازین ایک جوی آب روان تمام
تونی مشاہدہ کی اور ہفتاد ان اس حال کی ایک آواز سنی کہ خلائق کو اوس پانی پینے پر دعوت کرتی اور کہتی تہے کہ جو کوئی اس پانی مین سے بتدریج
تجرع کریگا یعنی بعدل پیوی سیراب ہووی اور جو کہ بظلم مرتکب شرب ہووی اور حرص کو اپنا شعار کرے انجام مین خسران و ضلال اوسکو نصیب ہوگا مرثد
نے کہا صورت واقعہ تو یہی تہی جو تو نے بیان کی اب تقریر خواب صادق کو یعنی تعبیر موافق مقرون کر غفیرا نے کہا بادشاہی گولا عبارت بادشاہون سی ہے اور آتش
مخالفت اور موافقت انکی اور جوی آب عبارت ہی نزول شریعت بیضا سے اور وہ کہ خلق کو پانی پینے پر دعوت کرتا تہا ایک پیغمبر شفیع مبعوث ہووے کہ مردم کو
باتباع شریعت دعوت فرماوی جو کہ صاحب اعتدال و انصاف ہو متابعت اوسکی کرے اور تشنگی بادیہ غوایت سی خلاصی پاوی اور جو کہ مرتکب افراط ہو اور
ساتہہ مخالفت کرے اور غرق بحر ضلالت ہووی مرثد نے سوال کیا کہ یہ پیغمبر بصلح مبعوث ہوگا یا بحرب غفیرا نے جواب دیا کہ بعزت فرازندہ آسمان ہم خونریزیا
کر خلاف حکم آلہی ہو برطرف کریگا اور دختران ملوک کو مانند کنیزان لیجا کر بردہ بناوے کہ جو کوئی اوسکی مخالفت کرے بذلت و خواری گرفتار آوے
پہر مرثد نے کہا خلق کو کس چیز پر دعوت فرماویگا کہا ترغیب بصوم و صلوۃ و صلہ ارحام و کسر اصنام اور رجوع مخصوص بطرف حضرت ملک العلام دیگا اور
احکام اجتناب و ارتکاب عبادت اوثان اور قربان دور ہی ملاہے و مناہی کریگا اسنے کہا کونسے قبیلہ مین سے ہوگا جواب دیا کہ اولاد نضر بن
نزار سے اور وہ اپنی قوم سے محاربات کریگا تا آنکہ محکوم حکم قضا شیم اوسکے ہونگے پہر پوچہا کہ جب وہ معروف تا دبہ قوم اپنی ہوگا نصرت و معاونت
اوسکی کون فرماویگا کہا وہ اشراف کہ دیدۂ بصیرت اوسکا بنور معرفت روشنی پذیر ہوگا القصہ جب جواب و سوال جابنین تمام ہوئے مرثد

اندیشہ مین گیا کہ عفیر اکو سطح سے خطبہ فرمادی اور اوسنے یہہ امر بفراست دریافت کیا کہا ای بادشاہ خواہ ہندو ہو یا ایک غیور بیباک ہو تم اوسکی ہم پلہ ہو سکو
یہہ بات سنکر اسنی سوداے خام دامادی کا چہوڑا اور برسبیل تعجیل سوار ہو کر اپنی سپاہ سے ملحق ہوا اور رشتو شتر نجتی برسم ہدیہ عفیر اکے پاس بہیجے اور
یہہ حکایت اوس شاہ عالیجاہ سے بر صفحات روزگار یادگار رہی **اور ایک خواب** ربیعہ بن نصر ہی افواہ رجال ہی مسموع اور متون کتب مین مکتوب
ہی کہ یہہ ایک حکام دیار عرب ہی مین کا تہا ایک مرتبہ اسنی ہی خواب ہولناک دیکہا اور بسبب اتفاق بروقت بیداری اسکو فراموش ہوا اوسکے رفع
تردد کی اسنے معبران ولایت اپنی کو جمع کیا اور بی انکہ صورت واقعہ انسے کہی تعبیر خواب ہی استعلام چاہا انہون نی کہا کہ خواب نامعلوم کی کیا تعبیر کرین
ربیعہ نی غضبناک ہو کر کہا غرض تربیت تمہاری سے اس مدت تک یہی تہی کہ جو کوئی مشکل درپیش آوی تو اوسکے حل مین اقدام کرو اگر یہہ واقعہ مبہم رہیگا
تو تمکو سیاست کرونگا ایک نی ان مین اوسکو سطیح اور دوسری شق نشان دیکر کہا کہ یہہ دو شخص داناترین روزگار ہین عجب نہین ہے کہ حل اس عقدہ تا انحل
کا انکی ناخن تدبیر سے ظہور مین آوی بنابران ربیعہ نی اول سطیح کاہن کو طلب کیا اور مافی الضمیر اپنے سے استعلام کیا سطیح نے جواب دیا کہ تو نی اسطرحسے
خواب دیکہا کہ آتش باریک آئی رنگ و شکل مائل بسودا اور تمام خلق مین کو جلادیا **اور** بعضی کہتے ہین سطیح نے کہا ای بادشاہ تو نی مشاہدہ کیا ہی
کہ ایک چیز سوختہ مانند خاکستر تاریکی سے باہر آئی اور مجموع اہل دیار تیرے نی اوسمین سی کہایا **اور** برخی کہتی ہین سطیح نے کہا کہ اخگر سیاہ تاریکی سے نکلی
اور اوس سنے زمین تہامہ یعنی یمن کو آگ لگی اور تمام صاحبان استخوان کی کاسہ سر کو جلادیا بالجملہ جب سطیح نی اسکی خواب کو کہ جسطرح دیکہا تہا تقریر کیا
ربیعہ نی کہا تو نی سچ کہا اب تعبیر اوسکی کیا ہی اوسنے قسم کہا کر کہا کہ حبشہ سی ایک لشکر آویگا اور تیری مملکت پر مالک ہووے بادشاہ استماع اس سخن سے
پریشان خاطر ہوا اور پوچہا کہ یہہ حادثہ میری زمانہ مین ظہور پاویگا یا بعد میری اوسنے کہا کہ ساٹہہ برس بعد تیری زمانہ کی سیف ذو یزن یمن پر مسلط
ہوگا پہر ربیعہ نی کہا یا بادشاہ زنگبار کی پاس ملک حبش پایدار و دوام رہیگا یا نہین جواب دیا بعد ہفتاد و چند سال کی سیف ذی یزن جانب عدن
سی آویگا اور مملکت حبشہ پر مسلط ہوگا ربیعہ نی پہر پوچہا کہ حکومت خاندان سیف ذو یزن مین دائم رہیگی یا مدت قلیل مین زوال پذیر ہوگی جواب دیا
کہ بعد از حکومت سیف ذی یزن باندک فرصت ملک مین ایک پیغمبر عالی قدر منتقل ہوگا ربیعہ نی سوال کیا کہ وہ عالیجاہ کونسی قوم مین ہوگا کہا
اولاد غالب بن فہر سے اور مملکت اوسپر راستی قرار پکڑیگی تا روز قیامت ربیعہ جو کہ ملت حنفیہ سے بیگانہ تہا اور بقیامت ایمان نرکہتا تہا اس
کلام سے تعجب کیا کہ قیامت بہی کچہہ شے ہی کہ ہوگی سطیح نی کہا قیامت ایکدن ہوگا طولانی کہ خالق کائنات سب مخلوق اولین و آخرین کو اوس
روز جمع فرماکر حساب افعال و اعمال انکا کریگا نیکوکار بپاداش کردار نیک جنات عدن مین جاوینگے اور بدکردار بجزای بد بنیاد درکات جہنم مین
گرفتار ہونگے بادشاہ کو تعجب زیادہ ہوا سطیح نی کہا سوگند کہاتا ہون مین بسرخی آخر روز اور سیاہی اول شب کہ بہشت اور دوزخ حق اور
جو کچہہ منے کہا صدق ہی جب سطیح جواب و سوال بادشاہ سی فارغ ہوا شق کو طلب کیا اور اوسنے بہی خواب بادشاہ کو اسطرح تعبیر کیا

کہ یہ اقوال سطیح موافق تہا اور شمہ ہول روز رستاخیز بہی بیان کیا بادشاہ کو جوان سو اعظ حقہ سے انتباہ کامل حاصل ہوا تو بت سار دیا اور
بنبوت خاتم الانبیا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور سیاء حالات او رغزا پر ایمان لایا اور اندیشہ ناک ہو کر اپنی اولاد کو بجانب دیار عجم بہیجا ایک سی اولاد سامان
مین ہی کہ اوس زمانہ مین بادشاہ تہا سفارش کی شہریار عجم نی برعایت سفارش اوس جماعت کو کنار فرات پر ایک مقام دلکش مین اوتارا
کہتے ہین نعمان بن منذر فرزندان ربیعہ مین سے ہی اور صاحب وغنیۃ الاحباب نی اس خواب کو بنصر بن ربیعہ منسوب کیا ہی اور جو کہ سطیح عجیب
الخلقت او رنہایت مہارت عظیم کہانت مین رکہتا تہا چنانچہ کمال اوسکا اس خبرہای غیب مذکورہ سے ظاہر ہی اور آئندہ بہی مقام لائق مین مذکور ہونگے
لاجرم تفصیل احوال خاص اوسکے کی نظر بصیرت مین مناسب منظور ہوئی جاننا چاہیے کہ ارباب انبا نقل کرتے ہین کہ ولادت سطیح کاہن ایام سیل
عرم مین ہوئی اور اوسنے تا زمان طلوع کوکب درخشان حضرت مقدس نبوی علیہ الصلوۃ والسلام زندگانی پائی اور عمر اسکی چہ سو برس تک پہونچی
بعضے کہتے ہین عرم نام ایک بند کا ہی کہ بلقیس نے دیار سبا مین بنا کیا تہا اور یہہ خیر بقین عرون ہوی کہ بخشندہ بی منت نی اہل سبا کو منظور نظر عنایت
فرما کر ساکنین مقبول اور بساتین مرغوب او راشجار پر اثمار او رفواکہ بیشمار ارزانی کیے تہے اور اپنی رسول مقبول کو اوس جماعت پر ارسال کیا
ولیکن کم قسمتون نی قدر نعمت الہی نجانکر نصائح نبوی سی اعراض کیا تہا بنابرین دریای قہر الہی متلاطم ہوا اور سیل عرم نی پہنچکر منازل اور مواطن
اوس قوم ناعاقبت اندیش کو خراب کیا اور جو کہ عذاب استیلای آب سے بچے منجملہ اونکی سطیح بہی ہی کہ اوس دیار سی ہمراہ جماعت سفر ورکی شہر شام مین
متوطن ہوا منقول ہی کہ اسکی اعضا مین کہین استخوان نتہی الا کاسئہ سر اور ہاتہ اور انگلیان اور بعضے کہتے ہین کہ مونہہ اوسکا سینہ مین تہا اور قدرت
قیام وقعود پر مطلق نرکہتا تہا مگر جبکہ بیہ اسمین پہونک مارتی تو متحرک ہوتا تہا لکہا ہی ہرگاہ چاہتا کہ کہانت کری اور امور مخفیہ پر خبر دیوی اسکو مانند
مشک کی آب جنبش دیتی اور پسان جامہ پیچیدہ مجالس مین لیجاتی اور یہہ وہ مرد ہی کہ کہتا تہا ایک نی جنیون مین سے کہ زمان مکالمہ حضرت عالم الغیب
یا موسی علیہ السلام کوہ طور پر استراق سمع کر کر مغیبات پر واقف ہوا تہا وہ مجکو قضایائی نہانی سی خبر دیتا ہی اور مین آدمیون سی کہتا ہون اور بعضے
کتب مین مرقوم ہی کہ جب سطیح نی وفات پائی علم کہانت بالکل جاتا رہا لیکن یہہ قول مخالف جمہور مورخین کے ہی صحیح اسطرح پر ہی کہ زمان بعثت حضرت
خواجہ کائنات سب کاہن اخبار امور مخفیہ سی ممنوع ہوئے چنانچہ موید اس مقال کا ذکر ابو عامر راہب ہی کہ جنہون سے اخبار غیر کاذب اسکو بہی پہنچی تہی
چنانچہ تفصیل اس مجمل کی روضۃ الصفا مین لکہا ہی کہ خذیمہ بن ثابت سی منقول ہی کہ ابو عامر راہب نی پیش از ولادت باسعادت حضرت خاتم الرسالت
شرک و بت پرستی سے دست بردار ہو کر ملت حضرت ابراہیم علیہ السلام رجوع کی اور پلاس پہنکر ہر طرف پہرتا تہا اور احبار یہود اور علمای نصارا سے
خصوصیات شریعت حضرت خلیل الرحمن پوچہتا تہا تا آنکہ اسکو بعثت نبی آخر الزمان اور احیای دین ابراہیم سے خبر دی ابو عامر بعد استماع اس خبر کے
پیوستہ رایح بہتر ومتر دد ومان عید مناف کیا کرتا تہا۔ اتفاقا ایکدن محفل سران اوس اور خزرج مین بیچ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشغول تہا

ابو الہاشم خزاعی نے کہ یہ بھی موحدون مین سے تہا کہا ای ابو عامر اگر تو اس پیغمبر کو دیکہیگا تو تعریف اور توصیف اوسکی مین بیشتر مبالغہ کریگا ابو عامر نے
کہا مینے اوسکی اتنی وصف آدمیون اور پریون سے سنے ہین کہ گویا مین اوسکے دیدار فیض آثار سے برای العین مشرف ہوا ہون اور ہر لمحہ اور ہر لحظہ
باستلذاذ شرائف ظاہری و باطنی محظوظ و مستلذ رہتا ہون ابو الہاشم نے متعجب ہو کر کہا یہ تو ہو سکتا ہی کہ علمائی اوسکے وصف کتب سماوی سی معلوم
کئے ہون لیکن استماع اوصاف اوسکے پریون سے خالی از تعجب و غرابت سو نہین ہے خلاصہ مطلوب یہ کہ حدیث جنیان تو بیان کر ابو عامر نے
کہا مینے ایک مرتبہ سنا کہ ولایت یمن مین ایک شخص شیوہ کہانت مین بی نظیر پیدا ہوا ہے آرزو ہی ملاقات اوسکی دامنگیر ضمیر ہوئی شہر حرام یعنی ماہ
رجب مین کہ عرب نے شمشیر ہای آبدار نیام مین کی تہین متوجہ یمن ہوا اور چاندنی رات مین اونٹ دوڑاتا ہوا چلا جاتا تہا کہ خواب نے مجہپر غلبہ کیا
جب بیدار ہوا آپکو بیابان سحر مین دیکہا باطراف نظر کی چند جادو سے آگ مجکو نظر آئی کہ ہر ایک انمین مثل ستارہ درخشان تہی اون آتشون کی طرف
روانہ ہوا جب نزدیک پونہچا اوسکے گرد ایک جماعت مینے دیکہی باصورتہای مہیب کہ باشکل انسانی تفاوت کلی رکہتی تہے اس جہت سی ہراس عظیم
نے میری خاطر پر استیلا پایا اور ایک خوف قوی میرے اونٹ پر غالب ایا تا آنکہ شدت دہشت سی وہ بیٹہہ گیا اور لرزہ اندام راکب و مرکوب پر طاری ہوا
اس حال مین مینے اپکو اونٹ پرسے گرادیا بعضے اونمین سی میری طرف دوڑے اور مینے فریاد و غوغا کیا چندکس اور اونمین سی واسطے ہٹانی
اونکی میری طرف آئی اور حمایت مین مصروف ہوئی چار نفر اونمین سی بتحیت کمکر میری پاس بیٹہہ گئے اور ایک نے اون چار مین سے مجہسے کہا تو کس قوم
مین سے ہی مینے کہا قبیلہ غسان سے کہا اون مین سے کسی نے کہا بطن قبیلہ اور قبیلہ نام اوس عورت کا ہی کہ روس او خزرج فرزند اوسکی ہین پوچہنے
والے نے کہا تو کیا دیکہتا ہے اونکو اور تجکو قتل کریں مینے کہا نہین آخر مینے تمہارے ساتہ پناہ اختیار کی ہے جب یہ کلام مینے کیا مقصود
میرا پوچہنے استفسار کرنے لگے مینے صورت حال ظاہر کی اور کہا ہم اخبار مغیبات مین قول کاہنون پر اعتماد رکہتے ہین کہ وہ تمسے سنتے ہین اور تمسے کہتے ہین
اب بوسیلہ تمہارے بعض قضایای آیندہ بواسطہ تمسے پوچہا چاہتا ہون تین شخصون نے اونمین سے چوتہی کی طرف اشارہ کیا کہ دانا ترین ہم
وہ سب ہے اوس سے سوال کر مینے اپنا مطلب اوس سے پوچہا اوسنے کہا ای ابو عامر ہر آئینہ شتابی ہوگا آوینگے ستارہ باریک میان کہ
آدمیون کو جنگ پر تحریص کرینگے جاوین اور البتہ فرود آویگا ایک شخص پر یعنی مہار ہر بدخو کی دماغ مین کریگا اور خاموش کریگا شخصونکو
بدرستیکہ ظاہر ہووی وہ شخص کہ شکنندہ گردن کشان روم و فارس ہو۔ ابو عامر کہتا ہے مینے پوچہا کہ یہ شخص بادشاہ ہوگا کہا نہین پیغمبر ہوگا
نبی ہاشم سی باشرف اور وقار پہر مینے استفسار کیا کہ صفات اوسکی کیا کیا ہونگے کہا درخشان رو ہوگا اور میانہ قد جب دیکہو بارام دیکہو اور کبھی ہو
سبک دیکہو اگر کسی سے آزردہ ہو صبر کرے اور مقام انتقام مین تعجیل روا نرکہے اور اوسکی چشمان تا زمین مین کحل مطبوع ہووی اور مہر نبوت درمیان
دو کتف اوسکی مختوم اور ناخواندہ و نانویسندہ ہو ایک دین مستحسن لاوی نیکبخت وہ ہووی کہ پیروی اوسکی کرے اور یہ سخنہای راست مینے

کہتا ہی جب نزدیک ہو مین آنحضرت سی بلند ہوا میری طرف زبانہ آتش عظیم سی سریع و شتاب تر برق سی پس بھاگا مین اونکی آگی سے اور حبیب دیکھا مجھی آنحضرت نی پکارا اور رکھا دست مبارک اپنا میری سینہ پر اور حالانکہ حضرت دشمن ترین مردم تھی میری نزدیک پس اوٹھایا ہاتھ کو مگر وہ کہ حضرت محبوب ترین خلق ہوی طرف میری فرمایا پاس آ قتال کر دشمنون رسول خدا کی ساتھ پس آیا مین آگی آنحضرت کی در حالیکہ مارتا تھا مین شمشیر اور اگر بالفرض اوسوقت میری روبرو باپ میرا آتا مارتا مین اوسی ساتھ شمشیر کے حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے **اور** فضالہ بن عمر سے روایت ہی کہ کہا چاہا مینے قتل آنحضرت سال فتح مین اور آنحضرت طواف مین تھی جب پاس آیا مین حضرت کی کہا ای فضالہ اپنی دل مین کیا باتین کرتا ہی تو ارادہ رکھتا ہی تو کہ ماری رسولخدا کو مینی کہا لا یعنے نہین یا رسول اللہ پس خندہ فرمایا آنحضرت نی اور استغفار کیا میری واسطی اور رکھا ہاتھ اپنا میری سینہ پر پس آرام پایا میری دل نی پس سوگند بخدا کہ نہ اوٹھایا ہاتھ تا پیدا نکیا خدا تعالی نی کسی چیز کو محبوب تر میری نزدیک حضرت سی **اور** مشاہیر اخبار سے اس باب مین خبر عامر بن الطفیل اور اربد بن قیس ہنگامی کی ہے کہ اوتری آنکی پاس اور کہا عامر نی اربد کو مین مشغول رکھتا ہون تجھسے روی محمد پس مار او سپر شمشیر اپنی پس نہ دیکھا عامر نی اربد کو تا کام کری پس کہا کیا ہوا تجھی کہ کام نکیا تو نی کہا بخدا سوگند کہ قصد نکیا مینے کہ مارون اوسکو مگر وہ کہ پایا مینی تجکو درمیان اپنی اور حضرت کی چاہتا ہی تو کہ مارون مین تجھی **اور** عصمت حق عزوجل سے ہی نگاہداشت حبیب اپنی کی کہ بہت یہود اور کاہنون نی آگاہ و خبردار کیا قریش کو اور ڈرایا اونکو ساتھ اوسکی اور معین کیا حضرت کو بغلبہ و سطوت اوپر اونکی اور بہکایا اونکو اوپر قتل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور بچایا اوسی حق سبحانہ تعالی نے تا پہونچی امر باری تعالی اوسکی باب مین آیہ یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِئُوْا نُوْرَ اللّٰہِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَيَاْبَى اللّٰهُ اِلَّاۤ اَنْ يُّتِمَّ نُوْرَهٗ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ۵ یعنے ارادہ کرتے ہین کہ بجھا دین نور خدا کو ساتھ ہاتھون اپنی کے اور نہین چاہتا اللہ مگر یہہ کہ تمام کری نور اپنا ہرچند مکروہ رکھین اوسی کافر **وصل** اور معجزات باہرہ اور آیات بینہ علوم و معارف سی ہے کہ جمع کیا حق تعالی نی ذات جامع الکمالات حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین اور مخصوص کیا اونکو اوسکی ساتھ کہ مشتمل ہین اوپر تمام مصالح دنیا و دین کی اور معرفت اونکی ساتھ امور شرائع اور قواعد دین اور سیاست عباد کی اور احوال و اخبار امم سابقہ اور قرون ماضیہ کا زمان آدم علیہ السلام سی اپنی وقت تک اور حفظ شرائع اور کتب و سیر اونکا اور صفات اعیان اور اختلاف آرا اور مذاہب اونکی کا اور معرفت مُدد اور اعمار اونکا اور حکم حکما اونکی کا اور حجت کفار ہر امت کی اور معارضہ ہر فرقی کا اہل کتب سی ساتھ اوس چیز کے کہ اون کتابون مین تھا اور اعلام باسرار اور مخفیات علوم و اخبار ساتھ اوس چیز کی کہ پوشیدہ کرتے تھی اور تغیر دیتے تھے اوس سے اور احتوا اوپر لغت عرب اور غریب الفاظ فرق کی اور احاطہ ساتھ ضروب فصاحت اور حفظ حکمتون کا اور بیان امثال صحیحہ اور حکمون بینہ کا بجہۃ آسانی فہم غوامض کے اور بیان کرنا اوسکی مشکلات کا باوجود اشتمال شریعت غرای حضرت کی اوپر محاسن اخلاق اور محامد آداب اور قواعد

و اصول کی حفظ نفس و اغراض و اموال مین کہ مستحسن ہی نزدیک ارباب عقول کے حتی کہ نزدیک کفار و جہال اور ملاحدہ کی کہ عقل سلیم اور
انصاف رکہتی ہون مگر معاند مخذول اور مخالف نامعقول اور تکلم بجوامع کلم محتوی اوپر صنوف علوم اور فنون معارف کی مثل طب
اور تعبیر خواب و فرائض و حساب و سوای اوسکی علوم سی کہ نہین جانتا بعض اوسکو مگر جسنی کہ ممارست کی درس و تدریس کو ور عکوف کیا
اوپر کتب کی اور مجالست کی اوسکی اہل کی ساتھ اور ریاضت کی اوسمین اور آنحضرت نی نہ لکہا اور نہ پڑہا اور نہ صحبت رکہی ساتھ کسی لکہی
پڑہی کے اور نہ پیدا ہوی قوم اہل علم مین اور نہ باہر آے اور نہ سفر کیا اوسکی طلب مین اور غایت معارف عرب علم انساب و اخبار اور اوائل اشعر و بیان
اور حصول اوسکا بہی موقوف ہی اوپر سیکہنی اور اخذ کرنیکے اوستادون سی اور اشتغال ساتھ طلب مباحثہ اور تکرار کے اور مجالست ساتھ اہل اوس
فن کی اور یہہ فن ایک قطرہ ہی بحر علم اور ایک نقطہ ہی کتاب فضل آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سی اور دلائل نبوت اور علامات رسالت
آنحضرت سی ترادف و تواتر اخبار کا ربانیون و احبار اور علماء اہل کتاب سی آپکی صفت اور آپکی امت کی صفت مین اور اسماء اور علامات
اوسکی جیسا کہ حلیہ شریف اور خاتم نبوت اور مثال اوسکی اور اور وقوع اوسکا اشعار موحدین متقدمین مثل تبع اور قس بن ساعدہ اور
سیف بن ذی یزن وغیرہ کی اور تعریف کیا آنحضرت کو زید بن عمرو بن نفیل نی اور اوسکو موحد جاہلیت کہین اور ورقہ بن نوفل نی کہ تنفر کرتا تہا
اور وقوع ذکر شریف حضرت کا کتب سابقہ مین اور اعتراف علماء یہود کا ساتھ اوسکی مگر وہ کہ براہ حسد و عناد کی اور بالتفصیل ابواب
سابقہ مین تبیین و تفصیل بیان کی گئی اور وہ جو سنا گیا ہواتف جن سی اور ظاہر ہوا اوپر السنہ اصنام اور ذبایح اوثان اور اجواف طیور سے
اور دیکہا گیا کتابت نام شریف اور شہادت رسالت حضرت احجار و قبور مین بخط قدیم اور اسلام لانا جسنی کہ مشاہدہ کیا اوسکو ندکور و مسطور ہی
اور سوای اوسکی اور آیات و علامات کہ وقت ولادت شریف و وفات مین و اسفار و غزوات مین ظاہر و ہویدا ہوئین محل و مقام
اوسکی مین مذکور ہوویگی انشاء اللہ تعالی اور اجملہ خصائص و کرامات و آیات آنحضرت سی ہی اخبار فرشتون اور جن سی اور امداد رب العزت کی اونکو
ساتھ ملائکہ اور طاعت جن اور دیکہنا اکثر صحابہ کا اونکو جیسا کہ غزوہ بدر مین اور سوای اوسکی ظاہر ہوا اور ایک ومین سی دیکہنا صورتون
جبرئیل علیہ السلام کا ہی کہ واسطے بیان معنے اسلام و ایمان و احسان کی آئی مین اور بہی دیکہا ابن عباس و اسامہ نی جبرئیل علیہ السلام
کو حضرت پاس صورت دحیہ کلبی مین اور دیکہا سعد نی اوپر یمین و یسار آنحضرت کی جبرئیل و میکائیل علیہم السلام کو صورت دو مرد مین کہ اوپر
اونکی لباس سفید ہی اور دیکہا بعض نی اونمین سی ہانکنا ملائکہ کا اپنی افراس کو روز بدر اور بعضون نی کاٹنا سر کا فرونکا دیکہا اور ضارب کو
نہ دیکہا اور دیکہا ابوسفیان بن الحارث نی مردوان سفید جامہ کو اوپر افراس ابلق کی درمیان زمین و آسمان کی اور مصافحہ کرتی تہی
ملائکہ عمران بن الحصین کو کہ مشاہیر صحابہ سی ہین اور دکہایا آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نی ساتھ حمزہ کی جبرئیل علیہ السلام کو کعبہ مین

پس بیہوش ہو گئی حمزہ رض **اور** دیکھا عبد اللہ بن مسعود نے ایک جن کو لیلۃ الجن مین اور سنا کلام اونکا اور یہہ سب معجزات آنحضرت کی سبب
**اور** روایت کیا گیا ہی کہ جب مارے گئی مصعب بن عمیر روز احد لیا رایت ایک فرشتہ نے کہ اوپر صورت اونکی کی تھا پس نداکی آنحضرت نے
اور فرمایا آگی آ ای مصعب کہا مین مصعب نہین ہون پس جانا آنحضرت نے کہ وہ ایک ملک ہی ملائکہ سی **اور** ذکر کیا عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے
کہ ہم ایکدن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے ناگاہ آیا ایک پیر کہ اوسکی ہاتھ مین ایک عصا تھا اور سلام کیا اوپر حضرت کی اور جواب دیا
حضرت نے اوسکی سلام کا اور فرمایا یہہ آواز جن کی پوچھا تو کون ہی کہا ہطن نام بن الہیم بن لاقیس بن ابلیس ہون اور ملاقات کی مینی نوح کے
ساتھہ اور جو پیغمبر کہ بعد اونکی ہوا اور تعلیم کیا اوسی ایک سورۃ قرآن کا **اور** دیکھا ابو ہریرہ رض نے شیطان کو کہ تین روز آکر طعام صدقہ فطر سی کہ حوالہ
اوسکی تھا چرایا اور تعلیم کی ابو ہریرہ کو آیۃ الکرسی **اور** ذکر کیا ہی واقدی نے کہ دیکھا خالد نے نزدیک بدم عربی کی ایک زن سیاہ کو کہ نکلا اوسکے
درمیان سی برہنہ پریشان مو پس دو پارہ کیا اوسکو ساتھہ شمشیر اپنی کی اور فرمایا آنحضرت نے کہ یہہ عربی تہی **اور** حدیث ارادہ کرنے ایک
شیطان کی شیاطین سی قطع کرنی نماز آنحضرت اور چاہنا آپکا کہ باندہین اوسی ساتھہ ستون مسجد کی اور یاد آنا دعای سلیمان علیہ السلام کا
کہ مقدمہ تسخیر جن مین کی تہی اور چھوڑ دینا اوس شیطان کو مشہور ہے **وصل** وہ جو ظاہر ہوا معجزات اور آیات سی وقت ولادت اور بعد
اوسکی تین رضاع مین اور صغر سن مین وقت بعثت تک وقت ظہور نور نبوت اور تمام زمان عمر شریف غیر اوس چیز کے کہ ذکر کیا گیا وقت
وفات تک خارج حد و حصر اور احصاسی ہے بخوہستہ خدا کچہہ اوس کی محل اوسکی مین مذکور ہوگا انشاء اللہ تعالے۔ کہا قاضی ابو الفضل عیاض
مالکی رحمۃ اللہ علیہ نے تحقیق لایا مین اس باب مین ایک چیز معجزات واضحہ اور جملہ علامات متقدمہ سے کہ وہ ہین کفایت کی نیازی سی زیادت کی
اور بحقیقت معجزات ہمارے پیغمبر کے اظہر و اوضح معجزات رسل اور اکثر و اوفر اونکی ہین لیکن اکثر اوس جہت سی کہ کوئی پیغمبر معجزہ نہین لایا مثل اسکی
یا ابلغ اوس سی سید ہمارے سے ظاہر ہوا اور ایک وجہ اکثریت کی وہ ہی کہ قرآن عظیم تمامہ معجزہ ہی اور اقل اوس چیز کا کہ واقع ہوتا ہی ساتھہ اوسکی
اعجاز بعضے ائمہ کے نزدیک انا اعطیناک الکوثر ہی یا کوئی آیت کہ باندازہ اوسکے ہی پہر اعجاز قرآن جیسا کہ سابقاً ذکر ہوا ساتھہ دو وجہ کی ہے ایک
بطریق فصاحت و بلاغت اور دوسرا الطریق نظم و تالیف پس ہر چیز مین ان دو سی معجزہ ہی پس مضاعف ہو عدد اوسی وجہ سی پہر اوسمین اور دو وجہ ہین
اعجاز سی خبر دینا ساتھہ علوم غیب کی اور وضوح معجزات آنحضرت اوس جہت سی ہے کہ اکثر معجزات رسل کی بقدر ہمہ اہل زمان اونکی ہوتے تھی اور اوپر
اندازہ اوس فن کی کہ وہ قرن اوسپر مشتمل تہا **اور** جو زمانہ موسی علیہ السلام کا ساتھہ ایسی معجزہ کی کہ مشابہہ اوس چیز کا تہا کہ دعوی کرتے تہے
اہل اوس زمانہ کی قدرت کو اوپر اوسکی پس لائی موسی علیہ السلام ایسی چیز کہ خارق اونکی عادت کی تہی اور نہ تہی اونکی قدرت مین اور باطل کیا
سحر اونکا **اور** زمانہ عیسی علیہ السلام مین صنعت طب بہت سا قدر و مرتبہ رکہتی تہی اور اہل اوس زمانہ کے اوس مین تفاخر کرتے تہے

پس لاتی عیسے علیہ السلام وہ امر کہ قادر نہ تھی وہ اوسپر اور لاتی ایسی چیز کہ گمان اوسکے ایتان کا نہ رکھتے تھی احیای موتی سے اور ابرای اکمہ و ابرص
بی معالجہ طب در ایسی ہی معجزات اور انبیا علیہم السلام کے پس بھیجا خدا تعالی نے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور سب معارف عرب در علوم اونکی چار تہی
بلاغت و شعر اور خبر و کہانت پس نازل کیا گیا حضرت پر قرآن کہ خارق ان چار کا ہی کہ مشتمل ہے اوپر فصاحت و ایجاز و بلاغت کی کہ خارج ہے
نمط کلام اونکی سی اور نظم غریب در اسلوب عجیب کہ راہ نپائی کسی منظوم مین ساتھ اوسکے اور نجانا اسالیب زمان مین منہج اوسکا اور اوپر اخبار کے
کو این حوادث و اسرار و خفایا و ضمائر کہ پائی گئی جیسا کہ خبر دی تہی اور اعتراف و اقرار کیا اعدا نی ساتھ صحت و صدق اوسکے اور ابطال کیا کہانت
کو کہ کبہی ایک بات دس مین سی راست ہوتی تھی اور باقی کاذب در جڑسے اوکھاڑا اوسکو ساتھ منع شیاطین کے کہ القا کرتے تہی اوپر اخبار
ساتھ رجم شہب و رصد نجوم کے اور خبر دی قرون سالفہ اور امم ہالکہ و حوادث ماضیہ سے اوپر ایسی وجہ کے کہ عاجز آیا جو کوئی کہ
اوس علم مین متفرع اور متفرد تہا بعض اون وجوہ سی بعد ازان رہا یہ معجزہ جامع ان وجوہ کو ثابت و باقی تا روز قیامت ہر ہر مہتر کہ آی او نظر
کری اوسمین اور تامل کرین اوسکی وجوہ اعجاز مین پس کوئی عصر اور زمانہ نہین گذرتا کہ صدق اون اخبار کا اوسمین ظاہر ہوتا ہی پس متجدد ہوتا ہے
ایمان اور منظاہر ہوتا ہی برہان اور مشاہدہ کو تاثیر ہی زیادت ایقان مین اور نفس اشد ہی طمانیت اوسکی ساتھ عین الیقین کے علم الیقین سے
ہر چند خفا نہین اور یقین ہر صورت مین حاصل ہی اور تمام معجزات رسل علیہم السلام کے منقرض ہوے ساتھ انقراض اونکے اور معدوم ہوے ساتھ عدم ازمان اونکے
[illegible] حضرت کا [illegible] ہوا اور متجدد نہین آیات اوسکی **وصل** جان کہ مواہب لدنیہ مین بعد از مقصد سابع کہ کتاب انہی مین وجوب
[illegible] اور اتباع سنت آنحضرت [illegible] اور محبت آل و اصحاب و قرابت و عشیرت حضرت مین اور حکم صلوات و سلام اوپر آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کہا ہی مقصد ثامن طب و تعبیر رؤیا و اخبار مغیبات مین اور حقیقت مین تمام افعال مستقیمہ و اعمال قویمہ و معارف
و محاسن آداب و شیم و بدائع حکم و جوامع کلم آنحضرت کی اور قواعد تدبیر انام خارج طاقت بشر اور خرق عادت سے ہے **مقدمہ** آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم بیمار پرسی فرماتے تھی اور نزدیک ونکی جاتے تھی اور بیٹھتے متصل سر بیمار کے اور ہاتھ رکہتی اوپر پیشانی کے اور کبہی اوپر جگہہ درد کے
اور پوچہتی حال اوسکا کہ کیونکر ہے اور کہتی تھے بسم اللہ اور یہ بھی ایک نوع ہی طب سی اور علاج ہی بادخال سرور دل بیمار مین اور تصرف کرنا اونکی
باطن مین **بیت** گر قدم رنجہ کند یار بہ پرسیدن ما ✦ خوش طبیبی ست بیا تا ہمہ بیمار شویم ✦ اور تفریح نفس مریض اور تطییب دل قلب کا اور ادخال
سرور کو تاثیر عجیب ہے حصول شفا و تخفیف علت مین اسواسطے کہ ارواح و قوی قوت پکڑتے ہین اوس سے اور مساعدت کرتے ہین طبیعت کو دفع موذی
مین خصوصاً اعزہ و اکبرا و احبا سی اور اسی جگہہ سی ہے لِقَاءُ الْخَلِيلِ شِفَاءُ الْعَلِيلِ یعنے دیکہنا اور ملاقات دوست کی تندرستی ہی بیمار کی
ایک غلام تھا یہودی کہ خدمت کرتا تھا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ناگاہ بیمار ہوا پس آنحضرت واسطے عیادت کی تشریف لائی اور بیٹہے اوسکی پاس ۱۱

اور عرض کیا اوپر اوسکی اسلام پس مسلمان ہوا اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَنْقَذَہٗ مِنَ النَّارِ یعنی شکر و سپاس اوس خدا کو کہ نکالا اوسی آتش دوزخ سی ۔ جابر نے کہا بیمار ہوا مین اور بیہوش پس آئی آنحضرت اور وضو کیا اور ڈالا آب وضو اپنا مجھپر پس ہوشیار ہوا مین اور ایک روایت مین آیا ہی کہ دم کیا میری مونھہ پر پس صحت پائی مینی فی الحال اور فرمایا عُوْدُوا الْمَرِیْضَ یعنی عیادت اور پوچھو مریض کو اور بعض نے استثنا کیا ہی اوس سی رمد اور دنبل اور درد دندان اور روایت سی کہ بیہقی لایا ہی اور صحیح خلاف اوسکی ہے اور یہی یہہ حکم مطلق ہی ہر زمانہ مین اور بعض نی کہا ہی کہ عیادت بعد تین روز کے ہی اور فعل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سی بھی ایسا ہی روایت کیا ہی اور ترک عیادت روز شنبہ خلاف سنت ہی اور اصل اوسکی ایک طبیب یہودی سی ہے کہ ایک بادشاہ بیمار ہوا اور امر کیا اوسکو ساتھ التزام خدمت کی اور چاہا یہودی نے کہ برآوی واسطی عیادت روز سبت کی افترا کیا کہ بیمار پر روز شنبہ کو آنا نچاہیی بعد ازان شائع ہوا لوگون مین اور بعضون نی کہا ہی کہ عیادت مستحب ہی شتا مین راتکو اور صیف مین دنکو بجہت تضرر مریض کے بطول لیل شتا مین اور بطول نہار صیف مین اور مکروہ ہی طبیب ساتھ اعدای دین کی مگر عند الضرورۃ اور حدیثین فضل عیادت مین بہت ہین اور آداب اوسکی کتابون مین مسطور اور جاننا چاہیی کہ مرض دو قسم ہے مرض قلوب و مرض ابدان اور طب قلوب خاصہ رسول اللہ کا ہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ممکن نہین تلقی اوسکی مگر جانب آنحضرت سی اور طب ابدان غیر آنحضرت سی بھی حاصل ہوتی ہی اور حصول اوسکا آنحضرت سی بطریق تبع اور طفیل کے ہی اور مقصود اصلی بعثت سی طب قلوب و اصلاح اوسکی ہی امراض سے اور ضرر ذنوب کا قلوب مین مثل ضرر سموم ہی ابدان مین ساتھ اختلاف اوسکی درجون کے ضرر مین اور نہین پہونچتا بندہ کو کوئی شر اور ضرر غالب احوال دنیا و آخرت مین مگر بسبب ذنوب و معاصی کے اَعَاذَنَا اللّٰہُ مِنْہَا یعنی پناہ مین رکھی ہم سبکو خدا اوس سی اور آثار معاصی شامل ہین قلب و بدنکو اور ازانجملہ حرمان علم سے ہی کہ نور علم ساتھ ظلمت معصیت کی جمع نہین ہوتا امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین **شعر**

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَکَوْتُ اِلٰی وَکِیْعٍ سُوْءَ حِفْظِیْ | فَاَوْصَانِیْ اِلٰی تَرْکِ الْمَعَاصِیْ | فَاِنَّ الْعِلْمَ نُوْرٌ مِنْ اِلٰہٍ | وَنُوْرُ اللّٰہِ لَا یُوْتٰی لِعَاصِیْ |
| گلہ کیا مینی طرف وکیع کی بدی حافظہ اپنی کا | پس وصیت کی مجھے طرف چھوڑنی گناہونکے | پس بدرستی کہ علم نور ہی خدا تعالی کا | اور نور خدا نہین دیا جاتا گناہگار کو |

اور ازانجملہ حرمان رزق ہی اور حدیث مین آیا ہے کہ بندہ محروم کیا جاتا ہی بسبب گناہ کی کہ پہونچتا ہی اوسکو اور تقوی باعث ہی مزید رزق کا ۔ **قولہ تعالی** وَلَوْ اَنَّ اَہْلَ الْقُرٰی اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَیْہِمْ بَرَکَاتٍ مِنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ یعنی فرمانا حق تعالی کا اور اگر بدرستی اہل قری ایمان لاتی اور پرہیزگاری کرتے البتہ کہولتی ہم اونپر برکتین آسمان و زمین سی اور جیسے کہ وارد ہوا ہی نَوْمُ الصُّبْحَۃِ تَمْنَعُ الرِّزْقَ یعنی خواب صبح کا منع کرتا ہے رزق کو اور اس جگہہ محل خلجان ہی اگر کوئی کہی کہ اکثر عاصی کو ناعم بوقت صبح دیکھتی ہین ہم کہ اوسدن مرزوق و منعم زیادہ ہین جواب اسکا یہ ہی کہ یہہ وعید مومنون اور مصدقون کے حق مین ہی پس اس جگہہ خوف اوسکا کہ بیخ ایمان زمین دل اوکھڑے اور گھٹ گئی ہی یا مہلت دنیا حق تعالی کا عاصیونکو مکر اور استدراج ہے

اور ظلمت و وحشت کہ دلمین ارتکاب معصیت سے پائی جاتی ہے نظیر اوسکے مرض ہے اور کبھی یہہ ظلمت و سواد اوپر موتہہ کے سرایت کرتا ہے اور یہہ بھی
فرع ایمان ہے اور سستی طاعت اور ایمان کی بھی معاصی سے ہے اور نیز معصیت سبب کوتاہی عمر ہے جیسا کہ طاعت سبب زیادتی اوسکا اور بعضے
اوسکو حمل اوپر زوال برکت کرتے ہین اور موجب زوال و فساد عقل و زوال نعم اور حلول نقم اور جیسے کہ صحت بدن ساتھہ حفظ قوت اور حمیہ
اور استفراغ مواد فاسدہ اور اخلاط ردیہ کے ہے حال قلب کا بھی ایسا ہی ہے اور اصلاح اوسکی توبہ اور حمیہ اور اجتناب نواہی سے ہے اور
حدیث مین بروایت انس آیا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا دلالت کرونمین تمہین اوپر درد اور دوا تمہاری کے درد تمہارا
ذنوب ہین اور دوا استغفار و توبہ پس ظاہر ہوا کہ معرفت طب قلوب و معالجہ اوسکا جانب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہے اور وہ بواسطہ
وحی کے اور طب اجساد غالباً راجع تجربہ اور گاہی بوحی بھی ہوتا ہے جیسے کہ رخصت افطار سفر و مرض مین اور شرعیت تیمم خوف مرض اور اشتمال
اوسکی مین ظاہر و ہویدا ہے اور یہہ بھی وہ معالجے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمائے مین ظاہر یہہ ہے کہ بوحی ہووین اور اگر تجربہ اور
قیاس ہوں مستبعد نہین اور تجویز علاج مین اثبات اسباب ہے اور وہ منافی توکل نہین جیسا کہ دفع جوع و عطش باکل و شرب اور دلیل اوپر
جواز تداوی کے حال سید المتوکلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے باوجودیکہ ایسے توکل کے تداوی اور مباشرت اسباب فرماتے تھے اور
فرمایا نہین بھیجا ہے حق تعالی نے کوئی درد مگر ساتھہ اوسکے دوا اوسکی بھی بھیجی ہے اور ایک روایت مین لفظ شفا وارد ہوا ہے الا الموت کہ وہ مرض
معدی ہے اور بعض احادیث امر ہے بمداوات اور اشارہ ہے کہ نفع مداوات مین اوپر حکم الہی اور تقدیر کے ہے نہ اوس دوا کو علت شفا سمجھنا چاہیے اور اتفاق ہے بر آنکہ
برای وجوب نہین اور ملابست سبب باعتماد اوپر تقدیر الہی کے منافی اور مضاد توکل نہین اور کبھی ترک اسباب کرتے ہین واسطے تحقیق حال
نفس و تحصیل مقام توکل کے اور اسیطرف ہے اشارہ قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین یَدْخُلُ الْجَنَّةَ مِنْ اُمَّتِی سَبْعُوْنَ اَلْفًا مِنْ غَیْرِ حِسَابٍ
هُمُ الَّذِیْنَ لَا یَسْتَرْقُوْنَ وَلَا یَتَطَیَّرُوْنَ وَعَلٰی رَبِّهِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ یعنے داخل ہونگے بہشت مین میری امت سے ستر ہزار بغیر حساب کے وہ وہ لوگ ہین
کہ تعویذ و افسون نہین کرتے اور نہ فال بد سمجہتے اور پروردگار اپنے کے اعتماد و توکل کرتے ہین اور یہہ روایت دوسری مین
لَا یَکْتَوُوْنَ بھی زیادہ کیا ہے یعنے داغ نہین کرتے اور لکھا ہے کہ مراد وہ ہے کہ یہہ افعال بطریق اعتقاد اور اعتماد علیت نہین کرتے
اور مواہب لدنیہ مین حارث محاسبی صوفی سے باب ہَلْ یَتَدَاوَی الْمُتَوَکِّلُ مین نقل کیا ہے کہ کہا منافی توکل نہین ازجہت وجود اوسکے
سید المتوکلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پس کہا گیا حارث رضی اللہ عنہ کو کہ خبر مین آیا ہے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے
مَنِ اسْتَرْقٰی وَاکْتَوٰی بَرِئَ مِنَ التَّوَکُّلِ یعنے جسنے تعویذ و افسون کیا اور داغ دیا بیزار ہوا توکل سے پس جواب دیا کہ مراد براءت اوس توکل سے کہ حدیث
سابق مین یدخل الجنة الی آخرہ مین مذکور ہے اور کہا بعض توکل بعضے افضل ہین تمام ہوا کلام حارث کا اور تمہید مین لکھا ہے کہ مراد

بر آت توکل سی اوس وقت ہی کہ تیہ کری برقاء مکروہہ شرعیہ اور مخالف اوسکا اور اکتوی کرے اور حال مین کہ رغبت اوسکی متعلق بوجود شفا کی
مین ہووے اور یقین کری ساتھ اوسکے اور معرض ہو فعل الہی سی اور غافل ہوا وس سے کہ شفا اوسکی طرف سی ہے بدلیل جواز استرقا بقرآن اور
فاتحۃ الکتاب کے جیسا کہ آویگا بیان اوسکا اور تحقیق اس باب مین وہ ہی کہ اسباب تین قسم ہین ایک اسباب یقینیہ کہ رعایت اونکی بحکم
الہی اور تقدیر ربانی واجب ہی جیسا کہ مضغ لقمہ اور بلع اوسکا اکل مین اور رکھنا کوزہ کا موہنہ مین اور مص اوسکا شراب مین پس ترک اوسکا
داخل توکل نہوی بلکہ موجب اثم ہے - دوسری اسباب ظنیہ کہ بحکم تجربہ صحیحہ مدخلیت اوسکی ثابت و متحقق ہوتی ہی مثل استعمال ادویہ حارہ اور
باردہ کی تسخین و تبرید مزاج مین اور رعایت اس قسم کی منافی توکل نہین مگر واسطے تحقیق حال نفس کے اور تحصیل مقام توکل کہ بعض نے
اس قوم سی کہا ہی اور باوجود اوسکے فتوی شریعت مین محل عتاب ہوتی ہین - تیسری اسباب وہمیہ کہ ایسی نہین اور ارتکاب اوہ استعمال
اونکا منافی توکل ہے باتفاق اور علاج آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اجساد کو تین طرح پر تھا - ایک ساتھ ادویہ طبیعہ کے کہ عبارت
ہی اجزای حیوانی نباتی جمادی سے - دوسرا ادویہ الہیہ روحانیہ کہ ادعیہ اور اذکار اور آیات قرآنی ہین - تیسرا ساتھ ادویہ مرکبہ کے
ان دو قسم سی اور جاننا چاہیے کہ کوئی شفا اعم و انفع و اعظم قرآن سے نہین اوتری جیسا کہ فرمایا آیۃ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ
شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤْمِنِينَ یعنی اور اوتارتے ہین ہم قرآن سے وہ چیز کہ وہ شفا اور رحمت ہی واسطے ایمان والون کے -

اور قرآن تمام شفا ہی امراض روحانی سے اسواسطے کہ امراض روحانی اعتقادات فاسدہ اور اخلاق ذمیمہ اور اعمال قبیحہ ہین
اور قرآن مشتمل ہی اوپر دلائل صحیحہ قطعیہ کے اوپر اسباب عقائد حقہ اور بیان اور ارشاد اخلاق فاضلہ اور اعمال محمودہ کے اور ہونا اوسکا
شفا امراض جسمانیہ سے بجہت اوسکے ہے کہ تبرک و تیمن ساتھ قرات اوسکے نافع ہے بہت امراض و علل سے اور مزیل اور دافع ہے خاص اونکو
اور [illegible] پڑہنا اور [illegible] لکھنا افسون مجہولہ کا کہ معانی اونکے مفہوم نہین اور وارد ہین جانب اہل فسق وفجور سی کہ ثابت ہی بحس بصر نجاست
و کثافت اونکی حسب آثار عجیبہ جلب منافع اور دفع مفاسد مین ظہور کرتے ہین پس قرآن عظیم سے کہ مشتمل ہی اوپر ذکر جلال و کبریای الہی اور
ذات و صفات اوس تقدس و تعالی کی او ثابت ہوا جانب ایسی شخص سے کہ ثابت ہوئی ہی صفا و نزاہت و عظمت و کمال اوسکا بیان
او معجزات قاہرہ کیونکر نہووے اور فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسکو کوئی شفا نہ دیوے قرآن سے اوسکو خدا تعالی شفا نہ دیوے
ہرگز اور آیا ہی کہ فاتحۃ الکتاب دوا ہر درد کا اور رقیہ [illegible] الکتاب [illegible] حدیث [illegible] اور حدیث
امیر المؤمنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ مین مرفوعا واقع ہوا ہی کہ خیر الدوا القرآن یعنی بہتر دوا قرآن ہی اور [illegible]
حق سبحانہ تعالی آیۃ وننزل من القرآن ما ہو شفاء و رحمۃ مین آیات شفا کا ذکر کیا ہی اور [illegible] اون آیات کو [illegible]

تعین کیا ہے اور کتب معتبرہ مین مثل مواہب لدنیہ وغیرہ کے ایک حکایت درباب ان آیات کی امام طریقت ابو القاسم قشیری سے
لاے ہین کہ بیمار ہوا تہا لڑکا اوسکا بیماری سخت سے تا مشرف بر موت ہوا اور شدید ہوا امر اوسکا کہا دیکہا مینے پیغمبر خدا
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب مین اور شکایت کی مینے پاس آنحضرت کے حال ولد اپنے سے فرمایا آنحضرت نے اَیْنَ اَنْتَ
مِنْ آیَاتِ الشِّفَاءِ یعنے کہان ہے تو غافل آیات شفا سے اور کیون نہین تمسک کرتا ہے تو ساتہہ اوسکے اور شفا نہین ڈہونڈہتا
تو اوسکے ساتہہ پس بیدار ہوا مین اور فکر کیا مینے اوسمین ناگاہ پایا مینے اون آیات کو چہہ جگہہ کتاب خدای عز وجل مین اول آیہ
وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ یعنے اور شفا دیتا ہے سینون مومنین کو دوسری آیہ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ یعنے اور شفا ہی واسطے
اوس چیز کے کہ سینون مین ہے تیسری آیہ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ یعنے نکلتا ہی شکمون اون کے سے
شراب رنگارنگ کہ اوسمین شفا ہی واسطے لوگون کے چوتہی آیہ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ اور نازل
کرتے ہین ہم قرآن سے وہ چیز کہ وہ شفا اور رحمت ہی مومنین کے لیے پانچوین آیہ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ یعنے اور جب بیمار ہوتا ہون مین
پس وہ شفا دیتا ہے مجہے۔ چہٹے آیہ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ آمَنُوْا هُدًی وَّشِفَاءٌ یعنے کہہ ای محمد وہ ایمان والون کے لیے ہدایت وشفا ہی رکہا پس لکہا مینے
ان آیات کو اور گہولا اونکو پانی مین اور پلایا مینے اوس لڑکے کو پس شفا پائی اوسیوقت گویا کہ بندہا ہوا تہا اوسکے پانو سے کہل گئی اور شیخ تاج الدین سبکی ذکر اعلام
علما شافعیہ سے بہی نقل کیا ہے کہ کہا ہماری اکثر مشائخین کو کہ کہتے تہی یہ آیات طلب شفا کے واسطے بہت مجرب ہین لیکن یہان ایک سخن کو جاننا اور دریافت
کرنا چاہیے کہ آیات اور اذکار اور ادعیہ کہ تعویذ کیا جاتا ہی اونکے ساتھ اور استشفا نافع اور شفا اونکی ذات مین ہے لیکن صلاحیت محل
وقبول اوسکا اور قوت ہمت فاعل اور تاثیر اوسکی شرط ہے اوسمین اور جب تخلف کرے شفا پس یا جہت ضعف تاثیر فاعل کے ہوگا یا بسبب
عدم قبول محل یا کوئی مانع قوی ہے کہ باوجود قوت فاعل اور صلاحیت محل کے حاجب اور حاجز وصول اثر اور تاثیر سے آیا اور
علی ہذا القیاس ادویہ حسیہ مین بہی پیدا ہوتا ہی کہ عدم تاثیر اوسکا یا جہت عدم قبول طبیعت ہوئی اوس دوا کو یا بہی جہت
وجود مانع کے وصول اثر دوا کے ساتہہ اوسکی بہ حسب قبول محل کے ہوگا ایسا ہی قلب بیوی رد او [illegible] قبول تام اور ہمت قوی کے نفس فعالہ
تاثیر کرتا ہی [illegible] مین اور [illegible] دعا کا [illegible] وصول مطلوب مین لیکن گاہی تخلف اثر اوس دعا کا یا جہت ضعف
اوس دعا کا [illegible] ذات مین [illegible] دعا ہو [illegible] خدا تعالی اس جہت سے کہ اوسمین تجاوز ہی حد حقانیت والتفات
[illegible] عدم اقبال اوسکا [illegible] عدم حضور وجمعیت قلب وقت دعا کے یا حصول کسی
[illegible] مانع کے مثل [illegible] حرام [illegible] اوسکا قلب [illegible] استیلا غفلت [illegible] ہوگا [illegible]

قبول نہین کرتا دعا کو قلب لاہی اور ساہی غافل سے اور دعا مد و بلا ہی مدافعہ اور معالجہ کرتے ہین اوسکو اور دفع کرتے ہین بعد از نزول یا تخفیف
کرتے ہین اوسمین اور دعا سلاح مومن ہی اگر با حضور قلب و جمعیت کلیہ ہووے اور مطلوب کے اور مصارف ہووے او اوقات اجابت کو ساتھ خشوع
اور خضوع اور انکسار و ذل اور تضرع و طہارت اور رفع یدین اور ابتدا بحمد و صلوۃ اور بعد توبہ و استغفار اور صدق و الحاح اور تملق
اور توسل باسما اور صفات الٰہی کے اور توجہ صادق ساتھہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اور تمام شروط اور آداب
اوسکے اوپر مثال ری کی کہ تیر رہست اور کمان درست اور زور بازو بحال اور ہدف مقابل اور قابل اور صالح اوسکی ہووے اور حاجب
واقع وصول درمیان نہووے اور علم ساتھہ صنعت تیر اندازی کے اور تمام شرائط اور آداب اوسکے سے حاصل ہووے ۔ ولیکن استشفا
معوذات وغیرہ کے اسما الہیہ سے بہی قسم طب روحانی سے ہی اگر جاری ہووے اوپر لسان ابرار کے ساتھہ توجہ تام اور ہمت تمام کے
لیکن جو وجود اس نوع کا عزیز و نادر ہی لوگ ہاتھہ ساتھہ طب جسمانی کے مارکر اوس سے غافل بیٹھتے ہین اور مراد ساتھہ معوذات کے
کہ حدیث مین وارد ہوا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دم کرتے تھے نفس کریم اپنی کو ساتھہ معوذات کی اور مراد ساتھہ اوسکے
قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس ہی اور بعضون نے قل ہو اللہ احد اور قل یا ایہا الکافرون بہی مراد کہی ہے
یا جن جگہہ کہ قرآن مین متضمن استعاذہ واقع ہوئی ہین مثل اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ
اور یہہ سب قرآن سے ہین اور اس باب مین کہ سخن لیتے ہین ہم عام تر اوس سے مراد ہی اور اذکار اور ادعیہ باب استعاذہ مین بہت وارد ہین
تحقیق اتفاق کیا ہی علمای اوپر جواز رقیہ کے نزدیک اجتماع تین شرط کے ایک یہہ کہ کلام خدا اور اسما و صفات حق تعالی کے ہووے
دوسری یہ کہ بزبان عربی یا اوس زبان ہو کہ جانتا ہو معنے اوسکے اور اعتقاد اوسکا کہ موثر حقیقی خدای عز اسمہ ہے اور تاثیر رقی کی ساتھہ تقدیر
اوسکی ہی جیسا کہ حدیث مین آیا ہی کہ پوچھا لوگون نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ یہہ رقا اور دوا اور اسباب دیگر کہ ہم کرتے ہین
اونکو کیا ہی تقدیر خدای جلشانہ کو فرمایا یہہ بہی تقدیر الہی سے ہی اور حدیث مسلم مین عوف بن مالک سے آیا ہی کہ رقیہ کرتے تھے
ہم زمان جاہلیت مین پس کہا ہم نے یا رسول اللہ کیا فرماتے ہین اس باب مین فرمایا عرض کرو رقیون اپنی کو میرے اوپر اگر اوسمین
شرک نہو تو کرو کچہہ باک نہین اور جابر سے روایت ہی کہ نہی کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رقا سے پس آئے بعضے صحابہ
اور کہا یا رسول ہمارے پاس رقیہ تہا کہ واسطے لدغ عقرب کرتے تھے ہم اور عرض کیا اوس رقیہ کو حضرت پر فرمایا کچہہ باک نہین کرو اور فرمایا
جو کوئی نفع پہونچا سکے بہائی اپنے کو پہونچا وے اور تمسک کیا ہی ایک قوم نے ساتھہ اس عموم کے اور تجویز کیا ہی ہر رقیہ کو کہ تجربہ
منفعت اوسکی کیا گیا ہی اگرچہ معلوم نہوں معنے اوسکی لیکن احتیاط اوسمین ہی کہ بغیر معلوم کئے نہ کرین مبادا کہ متضمن شرک کا ہووے اور [illegible]

اور نہین تو جو کہ ماثور ہو وی جیسا کہ رقیہ حمہ عقرب مین آیا ہے بِسْمِ اللّٰہِ شَجَّۃٌ قَرْنِیَّۃٌ مِلْحَۃٌ بَحْرٍ قَفْطَا ہ جائز ہوگا بے شبہ **اور** تحقیق معلوم ہوا
حدیث عوف بن مالک سی کہ ہر رقیہ کہ متضمن ہووے شرک کو جائز نہین اور ایسی ہی دعوات و اسما بزبان سریانی و عبرانی کہ معلوم نہین
معانی اونکی نہ پڑھا چاہیے **اور** حکایت مشائخ مین لائی ہین کہ ایک شخص دعا پڑھتا تھا شخص دوسرا اوس جگہہ حاضر تہا کہا کیا ہوا اس کو
کہ دشنام دیتا ہی خدا اور رسول کو اتفاقاً مضمون اون کلمات کا یہہ تہا اور وہ شخص نادانستہ پڑہتا تہا یا مگر بعض کلمات ہو وین کہ ثقات
سی معلوم ہوا اثر ہنا اونکا اور مشائخ سی متوارث آیا ہی جیسا کہ حرز یمانی مین کہ اوسی سیفی کہتے ہین اور مانند اوسکی پڑھتے ہین واللہ اعلم
**اور** حدیث ابی داؤد اور ابن ماجہ مین آیا ہی اور تصحیح کیا ہی اوسکو حاکم نے ابن مسعود سی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا
رقا **اور** تمائم **اور** تولہ شرک ہی۔ تمائم جمع تمیمہ ہے اور وہ حرزہ یا قلادہ ہی کہ گردن مین لٹکاوین اور اوسکو جاہلیت مین واسطے
دفع آفات کی کرتے تھے **اور** تولہ بکسر مثناۃ اور فتح واو اور لام ایک چیز ہے کہ عورتین واسطے جلب محبت مردون کی کرین اور یہہ
ایک نوع ہی سحر سے **اور** دعا و حزب اور رقیہ کہ پارہ پر لکھین کہ اوسی تعویذ کہین اور گردن اور بازو مین باندہین بعضے علما اوسی بہی
منع کرتے ہین ولیکن حدیث عبداللہ بن عمر سے اوسکی ایک سند ہی کہ آنحضرت نے اوسکو واسطے دفع فزع اور وحشت اور بیخوابی کی یہہ کلمات
سکہائی تھے کہ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّۃِ مِنْ غَضَبِہٖ وَعِقَابِہٖ وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ہَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ وَاَنْ یَّحْضُرُوْنَ لہ یعنے پناہ لیتا ہا
ہون مین ساتھ کلمون خدا کے کہ پورے ہین غضب وسکے سے اور عذاب وسکے سے اور بدی بندون اوسکے سی اور بہکانے سے
وسواس شیاطین سی اور یہہ کہ حاضر ہووین میری پاس + پس وہ رضی اللہ عنہ تلقین کرتے تہی اون لوگونکو کہ عاقل تہی اولاد
اونکی سی اور وہ کہ عاقل نہ تہی لکھتے تہی پارہ کاغذ وغیرہ پر اور ڈالتی تہی اونکے گلی مین **اور** لفظ تعویذ کا احادیث مین واقع ہوا ہے
مثل تعوید الطفل اعوذ بکلمات اللہ التامہ **الحدیث** اور تعویذات النبی جیسا کہ ذکر اونکا آویگا بمعنے استعاذہ اور طلب پناہ کے
ہین شر سی ساتھ خدای عزوجل کے **اور** زینب زن عبداللہ بن مسعود بیان کرتی ہین کہ دیکہا عبداللہ نے میری گردن مین رشتہ کو پوچہا
یہہ کیا ہی کہا مینے یہہ ایک خط ہی کہ افسون کیا گیا ہی میری واسطے اوس مین پس لیا اوسی عبداللہ نے اور پارہ کیا اور کہا ای آل عبداللہ تم بی نیاز
شرک سے اور محتاج نہین اوسکی سنا مینے کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تہی کہ رقا اور تمائم اور تولہ شرک ہی کہا مینے کس واسطے یہہ ارشاد فرماتے ہو تم
تہی میری آنکھ کہ باہر نکلی پڑتی تہی غایت درد سے اور نکلتی تہی ہمیشہ اوس سے پس گیا مین پاس ایک یہود کے پس پڑہا اوپر یہودی نے ایک افسون
اور درد جاتا رہا اور آرام پایا نے کہا عبداللہ نے وہ درد کہ تیری آنکہ مین تہا عمل شیطان تہا کہ تیری آنکہ مین تصرف کرتا تہا جب پڑہی گئی
اوسپر افسون باز رکہا اوسکو اور لازم تہا اوپر تیری کہ کہتا تو جیسا کہ رسول خدا کہتے تہی اَذْہِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِی

قائل ہے **اور** روایت کیا ہی ابن وہب نے مالک سے کراہت رقیہ بحدید اور ملح او عقدہ خیط کے اور وہ جو لکھتے ہین خاتم سلیمان کا ہی کہنا تھا وہ عادت ناس سے زمانہ قدیم مین یعنے بدعت ہی اور مکروہ **تنبیہ** بیشتر پای لغزش عوام الناس کی اوس سبب سے ہی کہ ان فسونون باطلہ اور شگونون باطلہ کو تاثیرات عجیبہ پاتے ہین کہ حیران ہوتے ہین کہ رقای مشروعہ سے گاہی ظاہر نہین ہوتین اور اسی جگہہ سے مزلہ انکار اور ورطہ حیرت مین پڑتے ہین جیسا کہ قول زینب امراۃ ابن مسعود سے ظاہر ہوتا ہی کہ کہا مین کیا کرون کہ اہی میری آنکھہ درد سے نکلی پڑتی تھی فلانی یہودنے افسون کیا درد فی الفور جاتا رہا اور نہین جانتی کہ معنی فساد اور بطلان کے وہ ہین کہ شارع نے اوس سے نہی کیا اور حکمت و فائدہ اوسکا نزدیک شارع کے ہے اور ظاہر یہہ ہی کہ مقصود اخراج ورطہ کفر او شرک سی ہے پس وہ لوگ کہ قدم اونکا مقام صدق ایمان مین ثابت ہی ارتکاب نہین کرتے ان امور نامشروعہ کا اگرچہ سبب ہلاک و زوال حیات فانی کا ہووے اور جانتے ہین کہ سعادت ابدی اور حیات باقی امتثال امر شارع مین ہے اور جنہون کی مطمح نظر زندگانی دنیا ہی مقام استقامت سے پھسل جاتی ہین اور ورطہ کفر و معصیت مین پڑتے ہین اعاذنا اللہ من ذلک و ہم سبکو اللہ تعالی پناہ دیوی اس سے **اور** ہمارے ملک مین ایک فسون ہی کہ اوسکی نسبت بشیخ اشرف الدین یحیی منیری کے کرتے ہین کہ لوگ ... فریفتون و شغوف ہین اور چونکہ ... بشیخ موصوف پاتے ہین زیادہ تر فریفتون و والہ ہوتے ہین اور وہ مین ایسی اسمار ہین کہ متعارف زبان ہنود کے ہین ... لازم ہے واللہ اعلم بصحتہا اور اللہ خوب جانتا ہی صحت انکی

**وصل** ... آنحضرت سے ہر باب مین مروی ہین خصوصاً عین اور حمہ تا آنکہ حدیث مین واقع ہوا ہی کہ افسون کرے چشم زخم اور حمہ اور نملہ سے یعنے وہ ریش کہ اوپر پہلو کے ظاہر ہوتے ہین **اور** حدیث دوسری مین آیا ہی کہ لَا رُقْیَۃَ اِلَّا فِی نَفْسٍ وَحُمَۃٍ ۵ یعنے نہین رقیہ مگر چشم زخم اور حمہ مین **اور** مراد نفس عین ہی یعنے چشم زخم **اور** ایک روایت مین وَلَدْغَۃٍ زیادہ کیا ہی اور مراد حمہ نیش سے ہی مار سے عقرب اور مانند اوسکی **اور** لدغہ ساتھہ دانتون کے کاٹنا جیسا کہ سانپ وغیرہ اوسکی مانند **اور** مراد حصر مبالغہ ہی بہ تخصیص رقیہ ساتھہ ان اشیاء کے اس واسطے کہ رقیہ مخصوص ساتھہ ان چیزون کے نہین بلکہ جمیع امراض و آلام مین مشروع اور مسنون ہی جیسی کہ تپ اور درد سر اور درد دندان اور امثال و نظائر مین **اور** فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اَلْعَیْنُ حَقٌّ ۵ یعنے چشم زخم اور کام کرنا اوسکا موجود و ثابت ہی نفس الامر مین اور حق تعالی نے یہہ خاصیت بعض نفوس مین رکھی ہی کہ جب نظر کرے کسی چیز کی طرف اوپر وجہ استحسان کے ضرر پاوی وہ چیز جیسی کہ سحر مین اور فرمایا لَوْ کَانَ شَیْءٌ سَابِقَ الْقَدَرِ لَسَبَقَتْہُ الْعَیْنُ ۵ یعنے اگر ہوتی کوئی چیز کہ پیش دستی کرتی اور غلبہ قضا و قدر پر ہر آئینہ سبقت کرتی اوسکی عین یہہ مبالغہ ہی اوسکی عین مین **اور** حدیث دوسری مین آیا ہی کہ اکثر مرنا آدمیونکا بعد از قضا و قدر الہی ساتھہ چشم زخم کے ہی اور اکثر علماء دین اوسیپر ہین کہ عین حق ہی اور جماعہ مبتدعہ سے مثل اہل

اعتزال اور جو کوئی کہ اونکی طریق پہ چلتا ہی منکر ہوئے ہین اوسکو اور جو مخبر صادق نے ساتھ اوسکی خبر دی ہے اعتقاد اوسکا واجب اور انکا اوسکا باطل اور رد ہو جو کہین کہ سبب تقدیر الٰہی ہر چشم زخم کیا اعتبار رکھے جواب اوسکا وہ کہ یہ بھی بتقدیر الٰہی ہے اور یہ معین کو تاثیر دانے نہین اور جو کوئی اوپر طریقہ اہل سنت کے ہے کہتا ہی کہ وہ اسباب عادی سے ہی ساتھ اون معنون کے کہ عادت اللہ جاری ہوئی کہ احداث ضرر کرتا ہی نزدیک مقابلہ شخص ساتھ شخص کے اور نظر کرنا اسکا طرف اوسکے اوپر وجہ استحسان کے ولیکن جو دکہ ایک جیسہ چشم عاین سے نکلتی ہی اور ساتھ معیون کے پونہچتی ہی یقین ساتھ کسی جانب اثبات اور نفی اوسکی نکرنا چاہیے دونون جانب محتمل ہین اور بعضے اہل طبائع نے لکھا ہی کہ جواہر لطیفہ غیر مرئیہ منبعث ہوتے ہین عاین سی اور متصل ہوتے ہین ساتھ معیون کے اور آتے ہین مسامات چشم اوسکے مین پس پیدا کرتا ہی باری تعالی ہلاک کو نزدیک اوسکے جیسا کہ پیدا کرتا ہی ہلاک نزدیک پینے زہر کے اور یہ محتمل ہے پس خوی اوسکے یقین کا خطا ہی اور نقل کیا گیا ہی بعض اونکی کہ منسوب تھا ساتھ نظر لگانے کے ہوئی ہین کہتے تھے کہ جب ہم دیکھتی ہین ایک چیز کو خوش آتی ہی ہمکو پاتے ہین ہم ایک حرارت کہ باہر آتی ہی آنکھون سی اور بعضون نے لکھا ہی کہ منبعث ہوتی ہی چشم عاین سے قوت سمیہ کہ متصل ہوتی ہے ساتھ معیون کے کہ باعث ہلاک و فساد ہوتی ہے مثل زہر کے کہ افعی سے ساتھ لدغ کے پونہچتا ہے اور بعض افاعی سے بوساطت نظر زہر پونہچتا ہے اور بالجملہ اوپر مثال تیر کے ایک چیز جانب عاین سی بجانب معیون روانہ ہوتی ہے اگر کوئی مانع کہ حفظ اور رد وقائع اوسکا کہے درمیان ہووے پونہچتی ہی اور کارگر ہوتی ہی اور اگر مانع درمیان ہووے کہ عبارت حرز و تعویذ اور دعا سی ہے اور مانند سپر کے ہی وصول اور نفوذ نہین پاتی اور اگر سپر سخت اور قوی ہو ہو سکتا ہی کہ بھی بجانب عاین کے عود کرے اوپر مثل تیر کے اور علاج نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خاص اس علت چشم زخم کے لیے تعویذات ہو وین یعنی آیات اور کلمات کہ اونمین استعاذہ ہے شرور سے مثل معوذتین اور فاتحۃ الکتاب و آیۃ الکرسی اور کہا ہی کہ بزرگترین رقیونکا قرات فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور معوذتین کا اور جملہ تعویذات نبوی سی کہ احادیث صحیحہ مین ثابت ہوا ایک یہ ہی اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُ ہُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَ بِاَسْمَاءِ الْحُسْنٰی مَا عَلِمْتُ مِنْہَا وَ مَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ ذَرَاَ وَ بَرَاَ وَ مِنْ شَرِّ مَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَ مَا یَعْرُجُ فِیْہَا وَ مِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَ مِنْ شَرِّ مَا یَخْرُجُ مِنْہَا وَ مِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّیْلِ وَ النَّہَارِ وَ مِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّیْلِ وَ النَّہَارِ اِلَّا طَارِقًا یَطْرُقُ بِخَیْرٍ یَا رَحْمٰنُ ۔ یعنے پناہ لیجاتا ہون مین ساتھ کلمون خدا کے کہ پوری ہین ایسی کہ نہین تجاوز کرتے نیک کا اور نہ بدکار سے اور ساتھ نامون نیک کی وہ جو جانتا ہون مین اونسی اور وہ جو نہین جانتا مین بدی اوس چیز کی کہ پیدا کیا اور وہ چیز کہ ظاہر کیا اور بدی اوس چیز کی کہ اوترتی ہی آسمان سے اور وہ چیز کہ چڑہتی ہی اوسمین اور بدی اوس چیز کی کہ پیدا کی زمین مین اور برائی اوس چیز کی کہ نکلتی ہی اوسے اور برائی فتنون رات

اور دن آنا [illegible] سختیون اور تاریکیون رات اور دن سی مگر سختی کہ راہ پاوے ساتھ نیکی کے ای بخشنے والے اور از انجملہ کلمات
[illegible] دفع ہو وی چشم زخم کہنا ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ کا اور اگر عاین کہ ڈرتا ہی ساتھ پونہچنے چشم زخم کے اپنی کو اللھم بارک علیہ
کو چشم زخم دفع کرے اور حدیث مین آیا ہی کہ عامر بن ربیعہ نے سہل بن حنیف کو دیکھا کہ غسل کرتا ہی اور تہا وہ ابیض حسن الجسم عامر نے
حسن بدن اوسکے سے تعجب کیا اور استحسان اور کہا واللہ مینی مثل اس پوست کی مردون اور عورتون مخدرہ مین نہین دیکھا سہل اوسیوقت
مرکے [illegible] پس خبر پونہچی آنحضرت کو فرمایا کیا تہمت کرتے ہو کسیکو کہا عامر کو کہ دیکھا اوسکے بدن کو اور تحسین کیا پس
[illegible] کیون نہ کہا [illegible] دیکھا اور [illegible]
[illegible] اللھم بارک علیہ [illegible] سہل بن حنیف کے پس [illegible] ہوا عامر نے اپنا مونہہ اور دونون ہاتھ اپنے
[illegible] اعضای تناسل اپنی کو ایک قدح مین پہر ڈالا [illegible] سہل کے پیچ پشت [illegible]
[illegible] اور [illegible]
[illegible] پانی عامر پاس [illegible]
[illegible] قدح مین پہر لاتا بائین ہاتھ کو
قدح مین اور [illegible] پانی قدح سے اور ڈالتا داہنے ہاتھ پر پہر لاتا داہنے ہاتھ کو بائین مین اور ڈالتا بائین ہاتھ پر پس لاتا دست چپ کو
اور ڈالتا پانی مرفق ایمن پر پس لاتا دست راست کو اور ڈالتا مرفق ایسر پر پس لاتا دست چپ اور ڈالتا پانی قدم یمنی پر پس لاتا
دست راست کو اور ڈالتا قدم یسری پر پہر لاتا دست چپ اور ڈالتا پانی زانوی راست پر پہر لاتا دست راست اور ڈالتا زانوی
چپ پر پہر دہوتا اعضای تناسل اپنی اور نہ رکہتا قدح زمین پر پس ڈالتا وہ پانی مستعمل اوپر سر سہل کے جانب پس سے اوسکے
پس تندرست ہوتا تہا باذن خدا تعالی پوشیدہ نہو کہ ابن کثیر نے عادت قوم ذکر کی اور ظاہر وہی ہی کہ [illegible] پاس بہی یہی کرتے تہے
واللہ اعلم اور [illegible] کے سر اوسکا از راہ عقل نہین معلوم ہوتا معلوم کرنا چاہیے کہ مراد داخل آزار سے کیا ہی بعض نے
کہا فرج ہی قول دوم وہ کہ طرف ازار [illegible] پونہچتی ہی جانب راست ہی اور قاضی عیاض نے کہا کہ مراد جسد اوسکا ہی کہ متصل ہو ازار سے
موضع ازار [illegible] اور بعضون نے کہا مراد [illegible] ہی کہ [illegible] ہی اور ایک جماعت نے سلف سے [illegible] کہا ہی کہ آیات قرآن لکہین اور
[illegible] دن کو پلاوین اور مجاہد کہتا ہی کہ باک نہین لکہنے اور دہو کر [illegible] مطلق قرآن مین بیمارونکو یا آیات کہ مناسب شفا یا مشتمل اوپر ذکر
اسماء اور صفات کے ہو وی اور یہی انسب ہے اور ابن عباس سے مروی ہی کہ ایک زن درد زہ مین گرفتار تہی فرمایا لکہ دو آیت قرآن سے

لکھین اور گھولین اور پلاوین اوسی اور وہ جو سابقاً مذکور ہوا حکایت شیخ ابو القاسم قشیری نے آیات شفا مین موید اس معنی کا ہی

**حکایت** ابو عبد اللہ نیاحی سے روایت ہے کہ کہا سفر مین اوپر شتر خوش خوب رفتار کے سوار تھا مین اور درمیان ہمراہون ہمارے

ایک شخص تھا منسوب ساتھ چشم زخم لگانیکے جس چیز پر نظر استحسان ڈالتا تلف ہوتی ۔ ابو عبد اللہ نیاحی کو کہا شتر اپنے کو اوسکی نظر

بچا نیاحی نے کہا اوسکو میری شتر پر قدرت نہین یہ خبر عاین کو پہونچی منتظر رہا تا نیاحی اپنی منزل سے کہین گیا پس عاین آیا اور شتر اوسکی نظر

نگاہ کی شتر مضطرب ہوا اور گر پڑا مثل درخت آگ کے جو سے اوکھاڑین ۔ نیاحی کو خبر کی کہ عاین نے تیرے شتر کو نظر لگائی آیا اور جو عاین کو دکھایا

یہ رقیہ پڑھا بِسْمِ اللّٰہِ حَبْسٌ حَابِسٌ وَشَجَرٌ یَابِسٌ وَشِهَابٌ قَابِسٌ رَدَدْتُ عَیْنَ الْعَائِنِ عَلَیْهِ وَعَلٰی اَحَبِّ النَّاسِ اِلَیْهِ فَارْجِعِ الْبَصَرَ

هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِیْرٌ یعنی ساتھ نام خدا کے ہی بند کرنا بند کرنیوالے کا اور درخت

خشک و ستارے چمکنے والے کا رد کیا مینے چشم زخم نظر لگانیوالے کا اوپر اوسکے اور اوپر دوست ترین مردون کے طرف اوسکی پس پھیر آنکھ کو

آیا دیکھتا ہے تو کچھ شگاف سے پس پھیر آنکھ دوبارہ اولٹی پھرے طرف تیری آنکھ اوس حال مین کہ ذلیل ہے اور وہ منقطع ہے دیکھنے خلل سے ۔

جب نیاحی نے یہ دعا پڑھی فی الفور آنکھہ اوس عاین کی نکل پڑی اپنی محل سے اور شتر تندرست ہو کر کھڑا ہو گیا **اور** یہ بھی رقیون

چشم زخم سے ہے **اور** مواہب مین ابن قیم سے منقول ہے کہ کہا اور حیلہ علاج عین سے احتراز اور اجتناب ہے اوس سے اور ستر محاسن اوس

شخص سے کہ ڈرایا جاتا ہے نظر اوسکے سے ساتھ ایسی چیز کے کہ رد کرے نظر کو جیسا کہ بغوی نے شرح السنہ مین لایا ہے کہ عثمان ابن عفان

رضی اللہ عنہ نے دیکھا لڑکے خوبصورت کو اور کہا سیاہ کرو نون اوسکا تا اوسے چشم زخم نہ پہونچے **اور** مراد ساتھ نون کے گڑہا ہے کہ زنخدان مین

ہوتا ہے لڑکے کے **اور** پوشیدہ نہ ہے کہ سیاہ کرنے نون مین کو دکھ سے شہر حال اوسکا نہین ہے اور ظاہر وہ ہے کہ یہ بھی ایک سحر ہے کہ خاصیت اوسکی

دفع ضرر مین کا ہے اور حکم رقیہ کا رکھے واللہ اعلم **اور** آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے گھر مین ام سلمہ کے ایک کنیز کو دیکھا کہ اوسپر اثر نظر بد کا ہے

اور صحیحین مین یون آیا ہے کہ ایک جاریہ دیکھی کہ رنگ اوسکے مین صفرت ہے فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے افسون پڑھو

اوسپر کہ اوسے نظر جن ہوئی ہے ۔ اس جگہ سے معلوم ہوا کہ جسطرح آدمی کی نظر ہوتی ہے جن کی بھی ہوتی ہے اور کہا کہ نظر جان کی تیز تر سنان

سے ہے **اور** یہ کہا ہے کہ اصابت عین بجہت اعجاب و استحسان کے ہوتا ہے اگرچہ بغیر حسد ہو اور روی محبت کا **اور** مرد صالح سے جیسا کہ

عامر بن ربیعہ سے نسبت سہل بن حنیف کی وقوع مین آیا **اور** اختلاف کیا ہے علما نے وجوب قصاص و دیت مین ۔ قرطبی نے

کہ ایک علما فقہ اور حدیث سے ہے کہا کہ اگر تلف کرے عاین کسی چیز کو ضامن ہوتا ہے اوسکا اور اگر جان سے مارے قصاص اوسپر یا دیت

اوسپر اور اگر مکرر واقع ہو کسی شخص سے کہ عادت اوسکی ہو گئے حکم ساحر کا رکھا **اور** نووی نے روضہ مین کہا ہے نہین ہے اوسپر

دیت اور نہ کفارت اسواسطے کہ منضبط اور عام نہین یہہ کام بلکہ مخصوص بعض ناس ہے اور بعض احوال مین اور وقوع اس فعل کا اوسکی بخاصیت ہے اور اصابت مکروہ اوسکی ہے متیقن نہین قتل اور ہلاکت اور زوال حیات مین اور کبھی حصول مکروہ بے ہلاک ہوتا ہے انتہے — اور اقوال مشائخ حنفیہ اس جگہ معلوم نہین ہوئی ملتمس ناظرین سے ہے کہ اگر معلوم کرین لکھدین واللہ اعلم اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رقیہ اور دعا فرماتے تھے واسطے جمیع امراض جسمانی کے مثل حمی اور صرع اور صداع اور ترس اور وحشت اور بیخوابی اور سموم اور ہموم اور آلام اور مصائب اور احزان واندوہ اور غم وشدت اور اوجاع بدلی اور درد دندان اور حبس بول اور خراج اور رعاف اور عسر ولادت اور فقر اور فاقہ اور تمامی امراض اور آلام اور سائر محن اور بلایا اور شدائد مین اور وہ سب رقا اور ادعیہ اور تعاویذ کتب احادیث مین مذکور ہین وہانسے چاہیے طلب کرنا اور ایسا ہی تعرض بعلاج جسمانی ساتھ ادویہ حسیہ کے بھی واقع ہوا ہے اکتفا اور اختصار علی المقصد اس درمیان سے ذکر سحر اور حکم اوسکا بجہت اشتمال اوسکے اوپر قصہ سحر کے سحر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مین اور طول کلام اوسکا واقع ہوا۔

وصل فی الصراح سحر افسون وجادو وجادو کردن اور سحر حرام ہے اور کبائر سے باجماع اور کبھی کفر ہوتا ہے اگر اوسمین کوئی قول او فعل ایسا ہو کہ موجب کفر ہو اور تعلیم وتعلم بھی اوسکا حرام ہے اور بعضون نے کہا ہے تعلم سحر اگر بنیت دفع سحر کے ہووے حرام نہین اور ساحر اگر اوسنے سحر مین کفر نہووے تعزیر کیا جاوے اور اگر کفر ہے قتل اور درباب قبول توبہ ساحر اختلاف ہے جیسا کہ زندیق اور زندیق وہ کہ کہین منکر دین اور نبوت اور حشر ونشر اور قیامت کا ہووے اور حقیقت سحر مین اختلاف ہے بعضے کہتے ہین کہ مجرد تخیل اور ایہام ہے کچھ حقیقت نہین رکھتا یعنے جو کچھ کہ مسحور مین احوال وافعال سے حاصل ہوتا ہے مجرد وہم وخیال ہی حقیقت نفس اور اختیار ابو جعفر استر ابادی شافعی اور ابوبکر رازی حنفی اور جماعہ دیگر کا یہی ہے اور نووی نے کہا کہ صحیح وہی ہے کہ اوسکو حقیقت ہے اور جمہور علما اسی پہ ہین اور کتاب وسنت مشہورہ اسی پر دلالت رکھے کذا فی المواہب اور شیخ ابن حجر عسقلانی نے کہا کہ محل نزاع وہ ہے کہ آیا واقع ہوتا ہے ساتھ سحر کے انقلاب عین اور قلب حقیقت یا نہین جو کوئی کہتا ہے کہ وہ تخیل محض ہے منع کرتا ہے اوسکو اور جو لوگ کہ قائل اوسکی حقیقت کے ہین اختلاف کیا ہے اونمین کہ آیا مراد فقط تاثیر ہے جیسا کہ تغیر دیتا ہے مزاج کو پس ایک نوع امراض سے ہے یا منتہی ہوتا ہے یا احالہ جیسا کہ جماد حیوان ہوجاوے یا حیوان جماد اور جمہور قول اول پر ہین اور بعض کہین کہ سحر وقوع اور ثبوت نہین رکھتا اور یہہ سخن باطل اور مکابرہ ہے کہ کتاب اور سنت بخلاف اوسکے ناطق ہے اور بعضے او رکہتے ہین کہ زیادہ نہین تاثیر اوسکی اوسپر کہ قرآن مجید مین مذکور ہے کہ آیہ یُفَرِّقُونَ بِہٖ بَیْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِہٖ یعنے جدائی ڈالتے ہین

ساتھ اوسکے مرد و زن مین اور اگر زیادہ ہوتی البتہ ذکر اوسکا قرآن مین ہوتا اور صحیح جہۃ عقل و نقل سے وہ ہی کہ واقع ہوتا ہی اکثر اوس سے
اور آیت دلالت نہین رکہتی منع زیادت پر غایت وہ کہ قصہ ہاروت و ماروت مین جو واقع تہا ہی تا پہر زیادہ بہی ہوا ہو لیکن اوس سے ذکر نہیں کیا
اور تحویل صناعیہ سے ہی کہ حاصل ہوتا ہی ساتہ اعمال و اسباب بطریق اکتساب کے اور عدد اوسکا اقسام خارق عادت مسامح ہے
باعتبار ظاہر کے اور اکثر وقوع اوسکا اہل فسق و فساد سے ہی اور شرط ہی کہ جنب ہووے وطی حرام سے بلکہ ساتہ محارم کے ہوا ہو داخل ہے
ایسا ہی کہا گیا ہی اور کہتے ہین کہ حبال اور عصی کہ اوپر ہاتہ ساحرون فرعون کے حرکت کرتے تھے اور موسی علیہ السّلام اوسکو سعی خیال کرتے
سحر نہ تہا بلکہ عصے مجوف تہے اور حبال چرم سے محشو ساتہ زیبق کے اور نیچے اوسکے آگ فروختہ کی یا آفتاب مین چہوڑا تہا کہ زیبق جو گرم
ہووے جنبش مین آوے اور یہہ سخن غریب ہی اور حق تعالی نے اوسی چند مواضع مین بسحر یاد فرمایا ہی اور بعض مواضع مین سحر عظیم اور
اوسکے کرنیوالونکو سحرہ فرمایا پس حمل اوسکا اوپر اوسکی تمویہ اور تخییل کے بعید معلوم ہوتا ہی مگر وہ کہ مراد بسحر قرآن مین معنی لغوی ہین معجز
عجیب اور حمل اوپر حقیقت سحر کے اودخل ہی اعجاز موسی علیہ السّلام مین مگر وہ کہ بنقل صحیح ثابت ہوا ہو کہ واقع ایسا تہا واللہ اعلم
اور بنقل ثابت ہوا ہی کہ یہود نے سحر کیا آنحضرت کو اور تاثیر اوسکی ذات جلیل حضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مین ظاہر ہوئی عروض نسیان
اور تخییل اور ضعف قوت ہا اور امثال اوسکے اور وقوع اس حادثہ کا بعد از رجوع حدیبیہ سے تہا ذی الحجہ آخر سنہ سادس مین اور مدت بقا
اس عارضہ کی ایک قول مین چالیس دن اور ایک روایت مین چہہ مہینے اور ایک مین ایک سال ۔ حافظ ابن حجر نے کہا کہ یہہ روایت
صحیح و معتمد ہی اور غالبا قوت و زور اوسکا چالیس دن تہا اور وجود آثار و بقایا اوسکا اول سے آخر تک تا مدت مدید ممتد رہا تہا ایک
رات پاس حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا کے تہے دعا فرمائی بہت اور کہا یا عائشہ آگاہی رکہتی ہی تو اوسکی کہ فتوی دیا مجہے
خدا تعالی نے جس چیز مین کہ اوس سے فتوی طلب کیا مینے یعنے اجابت کیا وہ جو مینے سوال کیا اوس سے فرمایا آئے میرے پاس دو مرد اور بیٹھے
ایک ان دو سے نزدیک سر میرے کے اور دوسرا نزدیک پاؤن کے پس کہا ایک نے اون دو مرد مین سے اپنے یار کو کیا حال ہی اس مرد کا اور
درد اوسکا کیا ہی کہا مطبوب ہے یعنی مسحور اور طب لغت مین بمعنے سحر مستعمل ہی کہا کہ سحر کیا ہی اوسے لبید بن اعصم یہودی نے کہا کس چیز مین
سحر کیا ہی کہا مشط اور مشاطہ مین اور مشط بضم شین شانہ اور مشاطہ بضم میم وہ بال کہ گرتے ہین سر اور ریش سے ساتہ شانہ کرنے کے
اور وعای شگوفہ نخل نر مین ۔ کہا کہان رکہا ہی اوسکو کہا بیر ذروان مین اور وہ بذال معجمہ مفتوحہ نام ایک چاہ کا ہی کہ اوسمین پنہان
کیا تہا اور ایک روایت مین بیر اروان بالف اور کہا ہی کہ یہہ صحیح تر ہی پس آنحضرت ساتہ چند اصحاب کے اوس چاہ پر تشریف لیگئے
اور فرمایا یہی چاہ ہی کہ دکہایا مجہے اور پانی اوسکا سرخ تہا گویا حنا گہولی تہی اور درخت اوسکی نخلون کے مثل روس شیاطین پس نکالا

اوس جادو سے وہ سحر ایسا ہی آیا ہی صحیحین مین۔ اور ایک روایت مین بخاری سے آیا ہے کہ کہا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے
کیون فاش نہین کرتے تم اوسکو یا رسول اللہ اور رسوا نہین کرتے اونکو جنہون نے یہہ کام کیا ہی فرمایا خوش نہین رکہتا مین کہ برگزیدہ
کرون لوگون پر شر خدا تعالی نے مجہے شفا دی پہر کیا کام کہ فاش کرون اور شر اوٹہاؤن مین اور حدیث ابن عباس مین نزدیک
بیہقی کے دلائل النبوۃ مین بسند ضعیف لایا ہی کہ پایا اوسمین ایک وتر کہ اوسمین گیارہ گرہ تہین او نازل ہوا سورہ فلق او ناس
ہر آیت کہ پڑہتے تہے ایک گرہ اوس سے کہلتی تہی اور ابن سعد ساتہہ دوسری سند کے لایا ہی کہ بہیجا آنحضرت نے حضرت علی اور عمار
رضی اللہ عنہما کو پس پایا طلعہ نخل کو کہ اوسمین گیارہ گرہ باندہی تہین اور ایک روایت فتح الباری مین ذکر کیا ہی کہ نیچے اوترا
ایک مرد او پایا طلعہ نخل کو اوسمین تمثال آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم موم سے بنا کر اوسمین سوئیان چہبا کر اور ڈورا اوسمین
گیارہ گرہ لگائین پس نازل ہوئے جبرئیل ساتہہ معوذتین کے جو آیہ کہ پڑہتے تہے ایک گرہ کہل جاتی تہی اور ہر سوزن کہینچتے تہے
نے تسکین پاتا تہا اور راحت پیدا ہوتی تہی اور آیتین ان دونو سورتون کی بہی گیارہ ہین ہر آیت پر ایک گرہ کہلتی تہی
اور بعضے متصوفہ نے کہا ہی کہ سلوک کیا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس قضیہ مین مسلک تفویض و تسلیم مین تمام
امر پروردگار کو اور صبر کیا طلب اجر مین اس بلا پر اور جب تمادی کی اس عارضہ نے ڈرے ضعف طاعت اور تمشیت امر دعوت اور ابلاغ
اوسکے سے کہ مبادا قصور اور فتور واقع ہو توجہ کی بجناب الہی اور دعا پس اشارہ پایا ساتہہ تداوی او معالجہ کے ساتہہ علاج حسی اور
روحانی خود یہہ تہا کہ منزل ہوئین اوسپر معوذتین اور حسی وہ تہا کہ حجامت سر فرمایا اور صاحب سفر السعادۃ نے کہا ہے
کہ جو کوئی دین او ایمان سے حظ نرکہی یہہ بات کہی کہ حجامت ایک قسم ہی استفراغ سے ساتہہ علاج سحر کے کیا مناسبت رکہتی اور کس
دفع کیونکر کرے اس علاج کا انکار کرتا ہی **جواب** دینا چاہئے کہ اگر کفار الاطباء مثل جالینوس و ارسطاطالیس نقل کرتے البتہ انکار
نکرتے یعنے کہتے جو اونہون نے حکم کیا ہی لابد بوجہ او حکمت نہوگا یہہ بات فعل آنحضرت مین اولی اور انسب ہے بعد ازان اشارہ کرتا ہے
ساتہہ معقولیت حکمت کے نفع حجامت مین بیچ دفع سحر کے او کہتا ہی جو مادہ سحر کا بسر مبارک پونہچا تہا یعنے قوی دماغیہ مین تاثیر کی تہی
ایسا تخیل تہا کہ چیز کردہ نکردہ اور چیز نکردہ کردہ متخیل ہوتی تہی اور یہہ تصرف ہر ساحر سے طبیعت او مادہ دموی مین تہا اوس
مادہ نے اوپر بطن مقدم دماغ کے غلبہ کیا اور مزاج اوسکا طبیعت اصلی سے پہرا اسواسطے کہ سحر مرکب ہے تاثیر ارواح خبیثہ جن و
اور شیاطین سے اور خباثت نفوس بشری او انفعال قوی طبیعیہ مدینہ کا اون تاثیرات سے یعنے جو تاثیر سحر کی بدن اور روح
حیوانی مین ہی کہ مادہ اوسکا دموی ہی کہ بعد انضمام اوسکے بتجویف قلب مین ایک بخار لطیف بطون دماغ مین متصاعد ہوکر

